باطل ہوگیا خدانخواستہ سماۃ مولودن کی جان کو کوئی نقصان پہنچ جاوے تو عجب نہیں بسبب اس کے جواب پر فتوی اس کا حضور ارقام فرمادیں والسلام۔

سجاد میاں برادر مولودن ہمشیرہ ان لوگ کے والدین فوت کر گئے۔

الجواب

نکاح میں کوئی شرط بدل کی نہ تھی اور ہوتی بھی تو نکاح شرط فاسد سے فاسد نہ ہوتا اور یہ بھی نہ سہی تو شرط نکاح زیتول نہ رہ ہو گیا بہر حال مولودن غفار خاں کی منکوحہ ہے اور سجاد کو اس کے روکنے کا کوئی حق نہیں سجاد اپنی منکوحہ زیتول کو تلاش کر کے اپنے قبضہ میں رکھے اور نہ رکھنا چاہے تو طلاق دے مولودن کے نکاح پر اس سے کوئی اثر نہیں پڑسکتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ ۳۳۲ از بدایوں مولوی محلہ کوچہ مولوی انوار حسین صدر اعلیٰ مکان بخش والا مرسلہ حبیب اللہ صاحب ۱۲ شوال ۱۳۳۵ھ

سماۃ ہندہ دختر سماۃ خالدہ بیوہ ہے اس کے دو بچے نابالغ ہیں زید پدر شوہر متوفی ہندہ کا بچوں کو کھانے کو دیتا ہے مگر غیر کافی ہندہ و خالدہ اپنی محنت کر کے بشمول زید بسر کرتے ہیں زید یہ چاہتا ہے کہ ہندہ اس کے دوسرے لڑکے سے جس کی بیوی و اولاد موجود ہے عقد نکاح باندھنے پر رضامند ہو جائے مگر ہندہ و خالدہ رضامند نہیں دیگر اعزائے ہندہ عقد ثانی کو برا خیال کرتے ہیں اور اگر ہندہ کی جوانی پر خیال کر کے رائے عقد کی دیتے ہیں تو ایسے شخص سے جس سے ہندہ و خالدہ کو اطمینان نہیں ہوتا اب خالدہ ایک شخص ثالث سے جس سے ہندہ بھی رضامند ہے اور ایک جگہ رہتے ہیں اس طرح عقد کرنا چاہتی ہے کہ دو ایک شخص عزیز بغیر آدمی کے جس سے عقد کرنا چاہتی ہے واقف ہوں اور خود واقف ہو تاکہ ہندہ برے خیال و افعال سے بچی رہے اور اولاد کی بابت نزاع پیدا نہ ہو تو اس طرح عقد ہو گیا ہے یا نہیں۔ بخیال مزید احتیاط شخص ثالث جس سے عقد نکاح پر رضامند ہے ہندہ کو خطبہ نکاح پڑھکر ایجاب و قبول ہندہ سے کرا سکتا ہے یا عقد نکاح باندھنے کے واسطے شخص غیر کی ضرورت ہے۔

الجواب

نکاح پڑھانے کے لیے دوسرے شخص کی حاجت نہیں صرف مرد و زن ہوں اور ایک مرد و عورتیں عاقل بالغ مسلم کہ معاً دونوں مرد و زن کا ایجاب و قبول سنیں اور سمجھیں کہ یہ نکاح ہو رہا ہے مگر ہندہ اگر ولی نہیں رکھتی یعنی دادا پردادا کی اولاد میں کوئی مرد عاقل بالغ جب تو اسے اختیار ہے جس سے چاہے نکاح کرلے ورنہ اگر یہ شخص جس سے نکاح کیا چاہتا ہے ہندہ کا کفو ہے یعنی مذہب نسب چال چلن پیشے کسی بات میں ایسا کم نہیں کہ اس سے نکاح ہونا ولی ہندہ کے لیے باعث

تنگ و عار ہو جب بھی ہندہ مختار ہے۔ اور اگر کفو نہیں تو جبتک ولی پیش از نکاح اُسے غیر کفو جانکر صراحۃً اجازت
نکاح نہ دیگا نکاح ہوگا ہی نہیں اگرچہ ہزار اعلان کیا جائے علیہ الفتوی درمختار وغیرہ واللہ تعالٰی اعلم۔

مسئلہ ۱۲۳ از بہار پور بریلی مسئولہ جناب مولوی نواب سلطان احمد خانصاحب مورخہ ۲۱ ذیقعدہ ۱۳۳۵ھ

عرض در خدمت والیان شریعت محمدی وحامیان دین متین احمدی علمائے مقلدین مذہب حنفی یہ ہے کہ ایک شخص میر امام الدین
نامی نے اپنی دختر عاقلہ بالغہ کا نکاح عبدالقدوس نامی کے ساتھ کر دیا۔ نکاح کا ایجاب وقبول ایک لئیق شخص نے کرایا۔
بستی کے سب لوگ حاضر تھے مگر قاضی صاحب جلسہ میں موجود نہ تھے تو یہ نکاح جو غیر قاضی سے پڑھایا جائز ہوا یا نہیں
اور ان دونوں قاضیوں کو کیا اختیارات ہیں اور اگر کسی شخص نے کسی خاص وجہ سے قاضی کو شادی میں دعوت نہیں
دی تو اس پر کیا الزام آتا ہے۔ اور قاضی کا حق نکاح خوانی اس کو دینا چاہیے یا نہیں جبکہ غیر قاضی سے نکاح پڑھوایا
بینوا بیانا وافیا اجرکم اللہ اجرا کافیا۔

الجواب

قاضی کوئی شرط نکاح نہیں۔ آدمی جس سے چاہے پڑھوائے چاہے مرد وزن دو گواہوں کے سامنے خود ایجاب وقبول
کرلیں اس نام کے قاضی کے لیے شرعاً کچھ اختیارات نہیں نہ وہ اُجرت کا مستحق جبکہ نکاح دوسرے نے پڑھایا نہ قاضی کو
دعوت نہ دینے میں کوئی الزام یہ نکاح خوانی کے قاضی اسماء سمیتموھا ما انزل اللہ بھا من سلطٰن واللہ تعالٰی اعلم بالصواب

مسئلہ ۱۲۴ از بہیڑی ضلع بریلی مرسلہ حکیم ریاض الدین صاحب رضوی ۲۳ ذی القعدہ ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک عورت بیوہ جو کہ اُس کے چھوٹے بھائی کی زوجہ تھی اُس سے نکاح
کیا اور اُس کے ساتھ میں ایک دختر نابالغ تھی اُس دختر کا نکاح اُس کے سوتیلے باپ جو اُس کا پہلے تایا تھا اُس نے
اپنی ولایت سے نابالغہ کا نکاح ایک لڑکے کے ساتھ کر دیا لیکن لڑکی نکاح سے تاہنوز اپنے شوہر کے یہاں نہیں گئی اب
ناکحین بالغ ہوئے تو ناکح اپنی منکوحہ کو اپنے گھر بلاتا ہے اور منکوحہ اُس کے گھر جانے سے انکار کر رہی ہے اور کہتی ہے کہ
تیرا چال چلن ٹھیک نہیں ہے میں تجھ سے نکاح توڑ دونگی تو اس صورت میں لڑکی اپنا نکاح فسخ کرسکتی ہے یا لڑکے کو
مجاز ہے کہ زبردستی اُسے لیجائے اور ولایت اُس کے سوتیلے باپ کی درست ہے یا نہیں بینوا توجروا۔

الجواب

سوتیلا باپ ہونا تو کوئی وجہ ولایت نہیں ہاں چچا ہونا سبب ولایت ہے اگر اُس سے مقدم اور کوئی ولی نہ تھا اور
یہ لڑکا جس سے اُس نے اُس لڑکی کا نکاح کیا مذہب نسب یا پیشہ یا چال چلن میں ایسا کم نہ تھا کہ اُس سے اُس لڑکی کا

نکاح باعث ننگ و عار ہو تو نکاح ہو گیا مگر اُس لڑکی کو اختیار تھا کہ بالغہ ہونے ہی فوراً اُس نکاح سے اپنی ناراضی ظاہر کرے جب تو اُسے فسخ کرنے کا اختیار رہے اور اگر ذرا دیر لگائی تو اب نکاح لازم ہو گیا اختیار فسخ نہ رہا اور اگر وقت نکاح ہی اُس لڑکے میں امور مذکورہ میں کوئی کمی تھی جس کے سبب اُس لڑکی کا نکاح باعث ننگ و عار ہو جب تو نکاح سرے سے ہوا ہی نہیں فسخ کی کیا حاجت۔ واللہ تعالٰے اعلم۔

**مسئلہ ۱۲۵** از دلیل گنج پرگنہ جہان آباد ضلع پیلی بھیت مرسلہ منشی محب اللہ صاحب ضلعدار پنشنر ۲۳ ذی القعدہ ۱۳۳۵ھ

وقت نکاح جو ایجاب و قبول کرائے جاتے ہیں اس میں اکثر اشخاص ایک دوسرے کے برخلاف اعتراض کرتے ہیں۔

(۱) زید کی لڑکی کہ نام اس کا تمکو معلوم ہے اور بالفعل اس نام کی اور کوئی لڑکی اس گھر میں موجود نہیں ہے بعوض مہر شرعی اس قدر روپے اور اس قدر دینار سرخ سلطانی سکہ رائج الوقت سوائے نان نفقہ کے بیچ نکاح تمھارے کے آئی اور دی میں نے قبول کی تم نے (۲) باقی عبارت سب وہی ہے صرف بجائے لفظ سوائے کے علاوہ استعمال کرتے ہیں (۳) میں سب عبارت وہی ہے صرف بجائے سوائے یا علاوہ کے لفظ مع استعمال کرتے ہیں (۴) بعض شخص صرف یہ کہتے ہیں کہ بیچ نکاح تمھارے کے آئی اور دی میں نے اور بعض صرف لفظ آئی کہتے ہیں اور بعض شخص صرف لفظ دی کہتے ہیں اس میں کونسا لفظ استعمال کرنا چاہیے۔ اب اعتراض اس لفظ پر ہے کہ جب لفظ سوائے نان نفقہ کہا گیا تو نان نفقہ دولہا کے ذمہ عائد نہ ہوا بلکہ صرف روپیہ مہر کا عائد ہوا جیسے کوئی شخص کہے کہ فلاں فلاں شے فلاں شخص کو دی گئی سوائے پگڑی کے یعنی پگڑی نہیں دی گئی اسی طرح لڑکی بالعوض اس قدر مہر کے نکاح میں دی گئی سوائے نان نفقہ کے یعنی اُس لڑکی کا نان نفقہ دولہا کے نکاح میں نہیں آیا۔ یہی اعتراض لفظ علاوہ کے کہنے سے بھی پیدا ہوتا ہے اور جب لفظ مع نان نفقہ کہا جاتا ہے تو معترض لوگ رجوع کرتے ہیں تعداد مہر کی طرف اور کہتے ہیں کہ بالعوض اس قدر مہر شرعی مع نان نفقہ کے کہنے سے نان نفقہ مہر میں شامل ہو گیا یعنی جب عورت نان نفقہ پائے تو وہ مہر میں مجرا دیا جائے اور تعین مہر کا روپیہ اس نان نفقہ کے حساب سے جب سب پاچکے تو پھر عورت نہ نان نفقہ پانے کی مستحق رہی اور نہ زر مہر کی گویا وہ بے نان نفقہ اور مہر کے نکاح میں رہی اپنے کھانے پینے کا انتظام عورت خود کرے معزز فرمایئے کہ ہر سہ الفاظ سوائے علاوہ مع کے استعمال کے نکاح درست ہو گا اور نان نفقہ بذمہ مرد عائد رہے گا یا نہیں اور کون سے لفظ کے استعمال سے نان نفقہ عائد ہو گا اور کون سے سے نہیں۔

**الجواب**

یہ سب اوہام بھی ہیں اور ان کی بحث فضول بھی اوہام تو یوں ہیں کہ جو رقم ذکر کی جاتی صرف مہر کے لیے مقصود ہوتی ہے

اور علاوہ اور سوا اور مع یہ سب مہر کی صفتیں ہوتی ہیں یعنی وہ مہر کہ نان نفقہ سے علاوہ یا اُن کے سوا یا اُن کے ساتھ ہے علاوہ اور سوا کے یہ معنے کہ اس کا وجوب اُن کے وجوب پر زائد ہے اور مع کے یہ معنے کہ یہ اور وہ وجوب میں شریک ہیں یہی مراد ہوتی ہے اور یہی مفہوم اور ان سے بحث فضول یوں کہ نان و نفقہ و مہر ایسی چیز نہیں کہ اگر بالقصد اُن کی نفی بھی کیجائے تو منتفی ہوجائیں یا نکاح میں کچھ خلل آئے نکاح شروط فاسدہ سے باطل نہیں ہوتا بلکہ وہ خود شرطیں ہی باطل ہوجاتی ہیں اگر اس شرط پر نکاح کیا جائے کہ مہر کچھ نہ ہوگا جب بھی مہر شرعاً لازم ہوگا مہر مثل دینا آئیگا اور اگر اس شرط پر نکاح کیا جائے کہ نان نفقہ کچھ واجب نہوگا جب بھی اپنی صورت وجوب میں ضرور واجب ہوگا کہ قبل وجوب اسقاط مہمل ہے حدیث میں ہے حضور اقدس صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم فرماتے ہیں ما بال اقوام یشترطون بشروط لیست فی کتاب اللہ من اشترط شرطا لیس فی کتاب اللہ فھورد وان کانت مأئۃ شرط شرط اللہ احق واوثق با اینہمہ اگر ایسی عبارت چاہیں جس میں یہ ادہام پیدا نہوں تو یوں کہیں بعوض اتنے مہر کے کہ نان و نفقہ کا وجوب اُس کے علاوہ ہے تیرے نکاح میں دی اور آئی سے دی بہتر ہے کہ یہ انشا میں صریح ہے واللہ تعالٰے اعلم۔

مسئلہ ۱۲۶ از مقام ہنگن گھاٹ محلہ نشان پورہ ضلع وردھا مرسلہ محمد اسمٰعیل صاحب مورخہ ۲۵ ذی القعدہ ۱۳۳۵ھ

جناب مولانا صاحب مدظلہ السلام علیکم۔ مندرجہ ذیل میں شرع شریف کا کیا حکم ہے تحریر فرمائیں اللہ آپ کو اجر نیک عطا کرے زید نے عمرو کی لڑکی سے نکاح کیا نکاح کے وقت کسی قسم کی شرط وغیرہ نہ تھی لڑکی رخصت ہوکر گھر آئی چندروز کے بعد لڑکی کا والد لڑکی کو اپنے مکان میں لے گیا اور اب زید سے اس بات کا طالب ہے کہ وہ ایک اسٹامپ اس مضمون کا تحریر کردے کہ میں لڑکی کو اپنے وطن میں نہ لیجاؤں گا بلکہ اُس کے والدین کے پاس اس شہر میں رکھوں گا۔ اور اگر زید اسٹامپ نہ لکھیگا تو لڑکی کی طرف سے میرا جواب ہے کہ اب میں لڑکی کو رخصت نہ کرونگا دریافت طلب امور یہ ہیں کہ کیا عمرو کا یعنی لڑکی کے باپ کا یہ عذر معقول ہے اور وہ ایسی حالت میں لڑکی کو روک سکتا ہے۔

## الجواب

اگر مہر کل یا بعض پیشگی دینا قرار نہ پایا تھا یا قرار پایا تھا اور وہ ادا ہوگیا تو لڑکی کے باپ کا یہ عذر بیجا ہے اور وہ اُسے نہیں روک سکتا قال اللہ تعالٰے واسکنوھن من حیث سکنتم من وجدکم واللہ تعالٰی اعلم ہاں اگر کوئی صورت خاص ہو کہ سفر بہت طویل ہے اور وہاں تنہائی میں لڑکی کو ضرر رسانی کا ظن غالب ہے تو اس کے ثبوت پر بے نسبت بندو

کائی وہاں لیجانے کی اجازت نہ دینگے قال اللہ تعالیٰ ولا تضاروھن لتضیقوا علیھن (ف۱) وقال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لا ضرر ولا ضرار فی الاسلام (ف۲) واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ ۱۲۷:** مرسلہ شیخ فضل احمد صاحب درزی بازار کٹرہ متصل کارخانہ ہیز کرسی یعقوب خاں مورخہ ۱۶ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین وفضلائے متین دریں مسئلہ کہ ایک عورت کے شوہر نے اپنی زوجہ کو طلاق دی عدت گزرنے نہ پائی تھی کہ عورت نے دوسرے شخص کے پاس جاکر کہا کہ تم میرے ساتھ نکاح کرلو ورنہ میں حرام کرانے پر تیار ہوں اُس نے یہ خیال کرکے کہ عورت حرام کرانے سے خراب ہوجائے گی اور اُس عورت کو سمجھایا کہ تیری عدت گزر جاوے بعدہ نکاح کرلینا مگر عورت نے کسی طرح نہ مانا لہذا اُس شخص نے مجبوراً اُس عورت سے نکاح کرلیا تو یہ نکاح جائز ہے یا نہیں۔ دیگر یہ کہ عرصہ آٹھ ماہ سے یہ عورت اسی شخص کے پاس ہے جس کے ساتھ دوبارہ نکاح کیا۔ بایں وجہ شفقت ومحبت دونوں میں حد اعتدال سے زیادہ ہوگئی کہ تھوڑی دیر کے واسطے بھی نگاہ سے اوجھل ہونا ایک کا دوسرے کو ناگوار خاطر ہوتا ہے۔ لہذا دوسرا نکاح اگر اُس عورت کے ساتھ ناجائز ہو تو کس صورت سے جائز ہو۔ اور خود بھی زوج وزوجہ بھی پریشان ہیں کہ کیونکر نکاح ہو اور اکثر اوقات ہم بستر بھی ہوئے ہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**

وہ نکاح نہ ہوا زنائے خالص ہوا اُن مرد وزن پر فرض ہے کہ فوراً جدا ہوجائیں مرد اُسے چھوڑ دے پھر اگر پہلے کی طلاق کے بعد ابھی تین حیض نہ آئے ہوں تو انتظار فرض ہے یہاں تک کہ تین حیض شروع ہوکر ختم ہوجائیں۔ اور اگر ختم ہوگئے ہیں اور یہ دوسرا اُس سے نکاح چاہتا ہے تو چھوڑنے کے بعد فوراً کرسکتا ہے اور اگر عورت کسی تیسرے سے نکاح چاہے تو یہ دوسرا جس دن چھوڑے اُس کے بعد تین حیض شروع ہوکر ختم ہونا لازم ہے اس سے پہلے تیسرے سے نکاح نہیں کرسکتی درر میں ہے للطلقة اذا تزوجت فی عدتھا فوطئھا الثانی فرق بینھما تداخلتا عندنا ویکون ما تراہ من الحیض محتسبا منھما جمیعا واذا انقضت العدة الاولی ولم تکمل الثانیة فعلیھا اتمام الثانیة خانیہ وبحر وردالمحتار میں ہے اذا تمت عدة الاول حل للثانی ان یتزوجھا لا لغیرہ مالم تتم عدة الثانی بثلاث حیض من حین التفریق واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ ۱۲۸:** ازموضع بھوٹا بھوٹی بسوٹولانڈ ملک افریقہ مرسلہ جناب حاجی اسمٰعیل میاں ابن حاجی امیر میاں صدیقی حنفی قادری

(۱) زید سوال کرتا ہے کہ خدا نے مرد کو حکم دیا دو دو تین تین چار چار اور عورت کو کیوں نہیں ملا کہ تم دو دو تین تین چار چار مرد کرو۔ (۲) ایک شخص زانی عورت کافرہ کو اسلام قبول کرواکے نکاح کیا اب وہ عورت حاملہ ہے مگر اُسی مرد سے جس کے ساتھ نکاح ہوا ہے آیا یہ نکاح جائز ہوا یا نہیں زید کہتا ہے کہ اگرچہ حاملہ اسی سے ہو جب بھی نکاح جائز نہیں اور شاہد وحاضرین محفل کا نکاح ٹوٹ جاتا ہے

مجموعہ خانی جلد ثانی صـ۳۹ در ہدایہ وکافی آوردہ است عورتے حربیہ در دارالاسلام آمد براں عورت عدت لازم نشود خواہ اسلام در دار حرب آوردہ باشد خواہ نیاوردہ باشد وایں قول امام اعظم ست رحمۃ اللہ علیہ ونزدیک امام ابویوسف وامام محمد رحمہما اللہ تعالٰی عدت لازم شود وباتفاق علماء برکنیزکے کہ در تاخت گیرند عدت لازم نیست فاما استبراء لازم ست واگر حربیہ کہ در دار اسلام آمدہ است وحاملہ تاآں زماں کہ فرزند نزاید نکاح نکند دیگر روایت از امام آنست کہ نکاح درست ست اگر حاملہ باشد فاما نزدیکی باآں عورت شوہر نکند تاآں زماں کہ فرزند نزاید چنانچہ عورت را از زنا حمل ماندہ است خواستن او روا است ونزدیکی کردن روا نیست تاآں زماں کہ فرزند نزاید واگر یکے از میان زن وشوہر مرتد شد فرقت میان ایشاں واقع شود فاما طلاق واقع نشود ایں قول امام اعظم وامام ابویوسف رحمہما اللہ تعالٰی ونزدیک امام محمد اگر مرد مرتد شدہ است فرقت واقع شدہ است بے طلاق پس اگر مرد مرتد شدہ است وبازن نزدیکی کردہ باشد تمام مہر برا و لازم شود واگر نزدیکی نکردہ است نیم از مہر لازم شود ونفقہ نیز لازم نشود واگر خود از خانہ مرد بیروں آمدہ باشد واگر خود از خانہ مرد بیروں نیامدہ باشد نفقہ برمرد لازم شود۔

الجواب

اللہ عزوجل فرماتا ہے ان اللہ لایأمر بالفحشاء بیشک اللہ عزوجل بے حیائی کا حکم نہیں فرماتا ایک عورت پر دو مردوں کا اجتماع صریح بے حیائی ہے جسے انسان توانسان جانوروں میں بھی جو سب سے خبیث تر ہے یعنی خنزیر وہی روا رکھتا ہے۔ حرمت زنا کی حکمت نسب کا محفوظ رکھنا ہے ورنہ پتا نہ چلے کہ بچہ کس کا ہے اگر عورت سے دو مردوں کا نکاح جائز ہو تو وہی قباحت کہ زنا میں تھی یہاں بھی عائد ہو۔ معلوم نہ ہوسکے کہ بچہ کس کا ہے واللہ تعالٰی اعلم۔

جواب سوال دوم۔ جسے زنا کا حمل ہو والعیاذ باللہ تعالٰی اور وہ عورت شوہر دار نہ ہو اُس سے زانی وغیر زانی ہر شخص کا نکاح جائز ہے فرق اتنا ہے کہ غیر زانی کو اُس کے پاس جانے کی اجازت نہیں جبتک وضع حمل نہ ہولے اور جس کا حمل ہے وہ نکاح کرے تو اُسے قربت بھی جائز۔ درمختار میں ہے صح نکاح حبلی من زنا وان حرم وطؤھا ودواعیہ حتی تضع لئلا یسقی ماءہ زرع غیرہ اذالشعر ینبت منہ ولو نکحہا الزانی حل لہ وطؤھا اتفاقا۔ زید کا قول محض غلط ہے اور اُس کا کہنا اگرچہ حاملہ اُسی مرد سے ہے جب بھی نکاح جائز نہیں شریعت پر افترا ہے بلکہ صحیح ومفتی بہ یہ ہے کہ اگرچہ حمل دوسرے کا ہو جب بھی نکاح جائز ہے اور اُس کا کہنا کہ شاہد یہ حاضران محفل کے نکاح ٹوٹ جاتے ہیں افترا پر افترا ہے مجموعہ خانی سے جو عبارت اُس نے نقل کی ہے صراحۃً اُس کے خلاف ہے کہ اگر عورت را از زنا حمل ماندہ است خواستن او روا است ونزدیکی کردن روا نیست تاآنکہ نزاید اور وہ جو اُسی سے نقل کیا کہ حربیہ کہ در دارالاسلام آمدہ است وحاملہ تانزاید نکاح نکند یہ اُس میں ہے کہ حربی کافر کی حاملہ عورت دارالاسلام میں آکر مسلمان ہوگئی نہ کہ حمل زنا میں واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۲۹:** از بریہاڑ ڈاکخانہ چیگا ناگ محلہ بیڈناگ ضلع اکیاب مرسلہ محمد عمر صاحب ۵ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

ما قولکم رحمکم اللہ تعالٰی۔ فی الفتاوی قاضی خاں وان ترک الجمعۃ ثلث مرات یصیر فاسقا کذا ذکر فی بعض المواضع وبہ اخذ شمس الائمۃ السرخسی رحمہ اللہ تعالٰی وذکر فی بعض المواضع انہ یبطل العدالۃ انتھی وان ترک الصلوۃ بالجماعۃ ولم یستعظم ذلک کما یفعلہ العوام بطلت عدالتہ وان ترکھا متاولا بان کان یضلل الامام او یفسق لایبطل عدالتہ ولایقبل شھادۃ من کان معروفا بالکذب انتھی وفی الدر المختار لاتقبل شہادتہ لا بتاویل بدعۃ الامام اوعدم مراعاتہ اھ جب ان لوگوں کی عدالت باطل ہوگئی تو بوقت نکاح وطلاق شہود بنانے سے نکاح وطلاق صحیح ہوگا یا نہیں چونکہ درالمختار میں ہے شہود عادل عندالشافعی شہود عادل شرط ہے اور رجعت کرنے کے بارہ میں اللہ تعالٰی فرماتا ہے واشھدوا ذوی عدل منکم اور آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا لانکاح الابولی وشاھدی عدل اس عبارت مرقومہ اور بعض کتابوں سے معلوم ہوتا ہے کہ فاسق کو نکاح وغیرہ میں شہود بنانا معتبر نہیں ہے جب معتبر نہیں ہے تو ثانیۃً تجدید نکاح کرنا چاہیے یا نہیں۔

**الجواب**

بلاشبہہ بلاعذر شرعی ترک جمعہ اور ترک جماعت کی عادت موجب فسق وسقوط عدالت وو جہ رد شہادت ہے مگر نکاح میں جو شاہدین کی شرط ہے یہ وقت ادائے شہادت نہیں کہ عدالت کی حاجت ہو بلکہ وقت تحمل شہادت ہے اور اس میں عدالت کچھ ضروری نہیں۔ حنفی مذہب میں تصریح ہے کہ شاہدین نکاح اگر فاسق بھی ہوں حرج نہیں درمختار میں ہے ولو فاسقین او محدودین فی قذف حدیث میں جو ارشاد ہوا لانکاح الابولی وشاھدی عدل نفی بمعنی نہی ہے اور نہی منافی صحت نہیں بلکہ ہمارے نزدیک یہ نہی ارشادی ہے کہ بالغہ کے نکاح میں ولی بھی شرط نہیں واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۳۰:** از شمس آباد ضلع کیمل پور علاقہ اٹک مرسلہ مولٰنا قاضی غلام گیلانی صاحب ۱۹ جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

بحضور لامع النور موفر السرور قامع الشرور والفسق والفجور حضرت عالم اہلسنت والجماعہ مجدد مأتہ حاضرہ زید مجدہم۔ بعد نیاز بے آغاز حضور نے فرمایا تھا کہ کتب خانہ فیض نشانہ میں عینی ہدایہ نہیں لہٰذا دو ورق بقدر حاجت ارسال خدمت فیضدرجت ہیں مسئلہ خطبہ ونکاح بغیر کفو میں اس ملک کے علماء سخت مختلف ہیں بعض کتب عربیہ فارسیہ قلمی غیر مشہورہ میں لکھا ہے کہ تقسیم فواکہ وشکر یا فاتحہ خوانی بلا ایجاب وقبول یا وعدہ کہ میں تمکو اپنی بیٹی دونگا یا اس

ارادہ پر کوئی تحفہ خوردنی یا پوشیدنی لے لیا تو یہ بھی مثل ایجاب و قبول کے موجب انعقاد نکاح ہو گیا اور حدیث تحرم خطبۃ علی خطبۃ اخیہ سے ان عبارتوں کو اور بھی تاکید دیتے ہیں اور عینی ہدایہ کی عبارت کتاب النکاح میں لان الخطبۃ التزوج اُن کے مدعا کی پوری مثبت ہے اُن کے نزدیک ایجاب و قبول لفظی یا کوئی قول و فعل اُس پر دال ہو موجب نکاح ہے اگرچہ فتاوے مہدیہ وغیرہ کی عبارتیں اُن کو بارہا دکھائی گئیں مگر وہ لوگ قاصر الفہم اپنی ہٹ سے باز نہیں آتے اور اس کا نام احتیاط فی الفروج رکھا ہے۔ حضور نے ایک بار فرمایا تھا کہ قلم ناسخ کی غلطی معلوم ہوتی ہے اور صحیح عبارت لان الخطبۃ للتزوج معلوم ہوتی ہے حضور کی یہ دُر فشانی نہایت اوفق و اوجہ ہے مگر عرض یہ ہے کہ اس مسئلہ خطبہ کے متعلق کل مالہا و ماعلیہا مع ازالہ اوہام و ابانۃ مرام ابحاث کے ساتھ بقدر چار یا پانچ ورق کے بزبان عربی حضور ارشاد فرمائیں دوسری عبارت عینی کی وعنہ فی الرجل یشرب الشراب ادھوحا ئک یفرق بینہما وفی البسیط ذھب الشیعۃ الی ان نکاح العلویات ممتنع علی غیرھم مع التراضی قال السروجی وھما قولان باطلان انتھٰی اور عبارت تو اس سے پہلے صاف ہے ھما کے مرجع ہی میں شبہہ ہے اگر اس قاعدہ اکثریہ پر کہ اصل مرجع میں مذکور قریب ہے قریب کے دو قول لیے جائیں جو کہ ایک شارب و حائک کا دوسرا شیعہ والا ہے تو اگرچہ شیعہ قول کا بطلان ظاہر ہے کہ ظاہر روایت میں بغیر تراضی اولیا بھی نکاح درست ہے باوجود ثبوت اعتراض للولی اور بروایت نوادر نادرست ہے لفساد الزمان فلم یکن ممتنعا مگر شارب الشراب یا حائک سے اگر اعلیٰ قوم کی عورت نے بغیر تراضی اولیا کے نکاح کر لیا تو ظاہر روایت ہی کی رو سے تو تفریق کی جائے گی جیسا کہ کل متون و شروح و فتاوے میں مذکور ہے پس اس کے بطلان کی وجہ کیا ہے سروجی حنفی مذہب کا ہے یا کہ غیر۔ اور کس طبقہ کا ہے اور اس کی عبارت کا صاف مطلب کیا ہے ملک خراسان کے اکثر حصص میں اکثر علمائے احناف اس کے قائل ہیں کہ سیدزادی کا نکاح ہر شخص شریف و رذیل کے ساتھ درست ہے ولی راضی ہو یا خفا اور فقہ کی کل کتابوں سے اغماض کر کے صرف دو عبارتوں پر مصر ہیں ایک آیت سورۂ احزاب کے اول رکوع میں النبی اولی بالمؤمنین من انفسھم وازواجہ امھاتھم الخ کہ تحریم ازواج مطہرات کی رسول اللہ و ازواج کی بنات و اخوات و خالات کی طرف متعدی نہیں جیسا کہ مدارک و خازن و احمدی و روح البیان وغیرہ میں ہے اور دوسری عبارت قال السروجی الخ جو کہ ابھی عینی سے نقل ہوئی اُن کو جواب دیا گیا ہے کہ ظاہر روایت و نوادر سے یہ عبارت مخالف نہیں کیونکہ ظاہر روایت میں بھی درست ہے مع اعتراض ولی اور نوادر میں جو نادرست ہے تو وہ بوجہ فساد زمانہ ہے فلا تعارض ولا تصادم اس کے متعلق بھی حضور لامع النور کچھ تحریر فرمائیں۔

## الجواب

بملاحظہ شریفہ مولٰنا المبجل المکرم ذی المجد والفضل والکرم مولٰنا مولوی قاضی غلام گیلانی صاحب دامت معالیہ۔
السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ عبارت بنایہ ص۱۰۲ بہت صاف ہے اوپر کی روایت سے موازنہ کرکے اس روایت کا مطلب واضح ہوتا ہے امام احمد ابن حنبل رضی اللہ تعالٰی عنہ سے دو روایتیں ذکر کیں اول لابد من اعتبار الکفاءۃ ولا یسقط الا بتراضی الولی والمرأۃ یہ ہمارے مذہب کے موافق ہے حتی کہ روایت حسن مفتٰی بہا کے بھی کہ اس میں بھی اگر بالغہ برضائے ولی قبل النکاح عالما بعدم الکفاءۃ غیر کفو سے نکاح کرے گی صحیح ونافذ ہوگا اور حق اعتراض بھی نہ رہے گا۔ دوسری وعنہ فی الرجل یشرب الشراب او ھو حائک یفرق بینھما یہ مطلق ہے وہ استثنائے تراضی یہاں نہیں یہاں بھی وہ استثناء ہو تو دونوں روایتیں ایک ہو جائیں لاجرم اس کے اطلاق کا یہ حاصل کہ لحاظ کفاءت حقا للشرع لازم تراضی زن وولی سے بھی ساقط نہ ہوگا اور اگر سب کی رضا سے ایسا نکاح ہو قاضی جبراً علیہم تفریق کردیگا جیسے ہمارے یہاں اگر بنت ممسوسہ بشہوت سے برضائے زن واولیا نکاح کرے یفرق بینھما یہی حکم روافض نے دربارہ علویات دیا کہ دوسرے سے اگرچہ قرشی ہو علویہ کا نکاح اگرچہ برضائے کل ہو ممتنع ہے ان دونوں قولوں کو امام سروجی فرماتے ہیں باطلان اور وہ بیشک باطل ہیں اگر بالغہ برضائے ولی حائک سے نکاح کرے لا یفرق بینھما اور علویہ بالغہ قرشی غیر علوی سے نکاح کرے اگرچہ بے رضائے ولی یا غیر قرشی سے برضائے ولی لا یمتنع امام سروجی[ف۱] ابوالعباس احمد قاضی مصر متوفی ۷۱۰ھ صاحب غایہ شرح ہدایہ اجلہ علمائے حنفیہ سے ہیں۔ اُس وقت تو فقیر نے قیاس سے گزارش کیا تھا کہ الخطبۃ للتزوج ہوگا اب کتاب کا ورق کہ جناب نے بھیجا دیکھکر یقین کرتا ہوں کہ بیشک لام ہی ہے کاتب نے اس کتاب کو نسخ نہ کیا مسخ کیا ہے اسی لیے میں نے نہ خریدی خطبہ کا غیر نکاح ہونا ایسا روشن ہے جیسے صبح کا غیر شمس ہونا حاشا یہ احتیاط فی الفروج نہیں بلکہ احتیال فی الفروج ہے کہ منگنی ہوتے ہی منکوحہ بنالیں ولا یقول بہ جاھل فضلا عن فاضل کس قدر کثرت وافرہ سے نصوص ملیں گے جو خطبہ وتزوج کی مباینت ثابت کرینگے ؎

ولیس یصح فی الاعیان شیئ ٭ اذا احتاج النھار الی دلیل

حدیث[ف۲] تحرم الخطبۃ علی خطبۃ اخیہ سے اس کی تائید جہل شدید ورنہ حدیث[ف۳] یحرم السوم علی سوم اخیہ سے نفس سوم کو عقد بیع کرلیں گے بنایہ کی پہلی عبارت ولا ینبغی ان تخطب المعتدۃ ش لان الخطبۃ للتزوج ونکاح المعتدۃ لا یجوز تو ظاہر ہے کیا نکاح معتدہ کو لا ینبغی کہا جاتا اُس کی تحریم تو محرمات میں گزری یہاں کاتب نے لان چھوڑ دیا ہے متن نے دو مسئلے بیان فرمائے ایک خطبہ صریحہ اسے منع فرمایا شارح اُس کی دلیل بتاتے ہیں کہ خطبہ تو بغرض تزوج

ہی ہے اور تزوج معتدہ حرام دوسرا خطبہ بالکنایہ اسے جائز فرمایا کہ لاباس بالتعریض فی الخطبۃ یعنی خطبہ ہو مگر نہ الفاظ صریحہ میں بلکہ کنایہ تو حرج نہیں کیا کوئی مسلم بلکہ کوئی عاقل اس کے یہ معنے لے سکتا ہے کہ معتدہ سے نکاح بالکنایہ جائز ہے حاش للہ۔ دوسری عبارت ای لا یجوزان یقول لہا صریحا ارید ان انکحك او اتزوجك او اخطبك لان الخطبۃ للتزوج کما ذکرنا جس میں کاتب نے ای کا ان، اور للتزوج کا التزوج لکھا ہے اس میں اُن صاحبوں کو غالباً یہ دھوکا لگا کہ اخطب کو منصوب پڑھا اور انکح پر معطوف اور ارید کے تحت میں داخل مانا کہ یہ کہنا جائز نہیں کہ میں تجھ سے خطبہ کرنا چاہتا ہوں یوں سمجھ لیا کہ خطبہ تزوج ہے حالانکہ ایسا نہیں بلکہ اخطب مرفوع حکائی اور اُس کا عطف ارید پر ہے یعنی یہ کہنا جائز نہیں کہ میں تجھ سے نکاح کیا چاہتا ہوں نہ یہ کہنا جائز کہ میں تجھے خطبہ کرتا یعنی پیام نکاح دیتا ہوں پھر اس کے صریح ہونے کی وجہ فرماتے ہیں کہ خطبہ تزوج ہی کے لیے ہوتا ہے تو اخطبك کے معنے بعینہ وہی ہوئے کہ ارید ان انکحك آیہ کریمہ مثل امہات تحریم ابدی عام کے لیے ہے یہ بیشک ازواج مطہرات سے خاص ہے ورنہ ختنین کریمین سے تزویج بنات مکرمات نہو سکتی اس سے یہ لازم سمجھنا کہ غیر ازواج مطہرات میں حل مطلق ہے سخت جہل ہے کہاں تحریم مطلق کی نفی کہاں حل مطلق کا اثبات یعنی سالبہ کلیہ کا نقیض موجبہ کلیہ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

مسئلہ ۱۲۶ از موضع بین ضلع پٹنہ مرسلہ جناب سید مظفر حسین صاحب مورخہ ۲۲ جمادی الآخرہ ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے اپنی بالغہ لڑکی ہندہ کی نسبت عمرو سے مقرر کیا اور بکر کو وکیل بالنکاح اور ناکح مقرر کرکے خط لکھ بھیجا کہ ہندہ کا نکاح عمرو سے اکیس ہزار روپیہ دین مہر پر کردو ان تمام باتوں کی اطلاع ہندہ کو ہے اگرچہ اجازت ہندہ سے بموافق دستور ہندوستان نہیں مانگا گیا اور ہندہ کی کسی حرکات و سکنات سے نارضامندی اور ناراضگی بھی ظہور میں نہ آئی بکر نے اکیس ہزار دین مہر پر عمرو سے ہندہ کا نکاح کرکے زید کے پاس خط لکھ بھیجا کہ فلاں تاریخ عمرو سے ہندہ کا نکاح اکیس ہزار پر کردیا آپ لڑکی کو خبر کردیجیے زید نے اپنی لڑکی کو اطلاع دلوایا تو لڑکی نے قبول کرلیا نکاح ایسی صورت میں قبول ہوا اور تجدید کی ضرورت تو نہیں ہے بینوا توجروا۔

## الجواب

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ اگر صورت واقعہ یہ ہے تو نکاح صحیح و تام نافذ و لازم ہوگیا اگر کوئی مانع شرعی مثل فساد مذہب وغیرہ نہو تجدید کی کچھ حاجت نہیں فان الاجازۃ اللاحقۃ کالوکالۃ السابقۃ کما فی الخیریۃ وغیرہا واللہ تعالٰی اعلم۔

۴۸ - شبہ رضاعت جہاں ہو کہ پہلے عورت کہے کہ میں نے اُسے دودھ پلایا ہے اب کہے کہ نہیں پلایا ہے تو اس صورت میں فتویٰ کیا ہوگا اور تقویٰ کا کیا حکم ہوگا۔

۴۹ - نکاح بجبر و اکراہ بھی ہو جاتا ہے مگر ایسا کرنا ظلم ہے۔

۵۰ - زید و ہندہ دو گواہوں کے سامنے باہم ایجاب قبول ایسا کریں کہ گواہوں کو مطلقاً سماعت و علم نکاح نہ ہو اور زید نکاح سے منکر ہو جائے اور حاکم شرع کے روبرو شاہد بھی اپنی لاعلمی ظاہر کریں تو یہ نکاح منعقد ہوا یا نہیں اور حاکم شرع مہر دلائیگا یا نہیں۔

۵۱ - نوشہ سے کتنا مرتبہ قبول کی چاہیے یا نہیں۔

〃 عاقدین بالغین کو قبل از عقد کلمے اور صفت ایمان مجمل و مفصل پڑھانا ضرور ہے یا نہیں۔

۵۲ - عاقدین بالغ ہیں پسر کا ولی چار ماہ کی مہلت چاہتا ہے اگر مہلت دی جائے تو گناہ ہے یا نہیں۔

〃 نکاح میں اور نماز میں اور نماز جنازہ میں سہل انگاری نہ کرنی چاہیے۔

〃 فقط لفظ قبول سے نکاح ہوتا ہے یا نہیں۔

۵۴ - عقود میں معانی کا اعتبار ہے یہاں تک کہ نکاح میں بھی۔

۵۵ - تصادق مرد و زن ثبوت نکاح ہے اور اگر جھوٹ کہا تو زنا اور اولاد ولد الزنا۔

〃 اگر اس شرط پر نکاح کیا کہ تین چار ماہ بعد طلاق دیدیگا تو طلاق دینا لازم نہیں۔

۵۶ - بے رضائے ولی اگر بالغہ بطور خود شہود کے سامنے خفیہ نکاح کرلے اس کے انعقاد و صحت کے لیے کیا درکار ہے۔

۵۷ - صرف عورتوں کی شہادت سے نکاح نہیں ہو سکتا یونہی غلاموں اور بچوں کی شہادت سے۔

〃 وقت عقد شاہدین خاموش رہیں تو کیا حکم ہے اور کیا شاہدوں کا ناکح کو پہچاننا ضرور ہے۔

۵۸ - کیا تین بار قبول شرط ہے یا ایک بار اور گھر آ کر تین بار تین طرح کہے کبھی قبول ہے کبھی قبول کیا کبھی قبلت تو کیا حکم ہے۔

〃 نکاح میں وکیل یا شاہد غیر مقلد یا وہابی ہے تو نکاح درست ہوگا یا نہیں۔

۵۹ - عورت مرد اگر باہم ایجاب و قبول کرلیں اور کسی کو اطلاع نہ ہو تو یہ نکاح ہو جائیگا یا نہیں۔

〃 اگر کوئی عورت غیر مقلد بموجب شرع نکاح پڑھائے تو نکاح ہوگا یا نہیں اور جو لوگ نکاح میں گواہ بنائے گئے وہ قابل شہادت نہیں مگر مجلس عقد میں اور لوگ بھی ہیں جو گواہ ہو سکتے ہیں تو نکاح کے یہ گواہ ہونگے۔

۶۰ - دو لڑکیاں تمام کمرتے سرین تک جڑی ہوئی ہیں سر ایک ہے باقی اعضا الگ الگ ہیں ان کا نکاح کس طرح ہو سکتا ہے۔

〃 وہابی سے نکاح نہ پڑھوانا چاہیے۔

۶۱ - جسے نکاح کی طاقت ہو وہ نکاح کرے اور جو نہ کر سکتا ہو وہ روزہ رکھے۔

۶۲ - خطبۂ نکاح کھڑے ہو کر پڑھا جائے یا بیٹھ کر کس طرح مسنون ہے۔

〃 اگر زن و مرد کسی غیر زبان کے الفاظ ایجاب و قبول بے معنے الفاظ جانے کہیں اور گواہ بھی اُن الفاظ کے معنے نہ جانیں تو نکاح منعقد ہوگا یا نہیں۔ فتاوی قاضی خاں وظہیریہ و درمختار و ردالمحتار پر شبہہ اور اُس کا جواب۔

۶۷ - ثبوت نکاح کے لیے گواہان نکاح کا صرف اتنا کہنا کافی ہے کہ فلاں نے فلاں سے نکاح کیا ہے یہ ضرور نہیں کہ عاقدین کے وہی الفاظ کہیں یا جو اُن الفاظ سے قریب ہوں۔

۶۸ - وقت نکاح لڑکی کے ولی کی بات قبول کیجائیگی یا لڑکی کی۔

۶۹ - متعہ حرام ہونے کا قرآن عظیم سے ثبوت۔

〃 رنڈی سے نکاح کا کیا حکم ہے۔

۷۰ - بیوہ کے نکاح ثانی کے متعلق سوال و جواب۔

〃 عورت گونگی ہے اور اُس کے شوہر کا حال معلوم نہیں کہ زندہ ہے یا مرگیا اُس سے نکاح کا کیا حکم ہے۔

۷۱ - جس نے متعہ کرلیا ہو وہ حنفی رہا یا نہیں۔

۷۲ - روافض سے نکاح باطل ہے۔

〃 جمعہ کی نماز سے پہلے نکاح جائز ہوتا ہے یا نہیں۔

۷۳ - آپنی کنیز شرعی سے نکاح باطل ہے۔ خواص و کنیز میں فرق ہے یا نہیں۔ دوسرے کی کنیز سے اُس کی اجازت سے نکاح جائز ہے۔ شریعت میں نسب باپ سے ہے وہ شریف ہے تو بیٹا بھی۔ کنیز سے جو اولاد ہو صحیح النسب اور ترکہ کی مستحق ہے۔

〃 کچھ لیکر نکاح کر دینا حرام اور وہ روپیہ رشوت ہے۔

۷۴ - حیات النساء عرف رضیہ کی بجائے گواہوں نے نکاح خواں سے سعادت النساء عرف رضیہ کہا تو نکاح منعقد ہوا یا نہیں۔

〃 اہلسنت و روافض میں باہم نکاح منعقد ہو سکتا ہے یا نہیں۔ اور کچھ روز بعد لڑکی رافضیہ ہو جائے تو نکاح رہے گا یا نہیں۔

〃 زید جس کے بڑی لڑکی عائشہ چھوٹی فاطمہ ہے وہ وقت نکاح بجائے عائشہ فاطمہ کہے تو فاطمہ سے عقد ہو جائے گا اور اگر یوں کہے کہ میں اپنی بڑی لڑکی فاطمہ کا نکاح کرتا ہوں تو کسی سے نہ ہوگا۔ اور نیت اور معرفت شہود یہاں کافی نہ ہوگی۔

۷۵ - عورت نکاح کے تین سال بعد کہتی ہے کہ میں اپنی والدہ کے سبب مجبور تھی اب اُن کے بعد خود مختار ہوں شوہر نے دھوکا دیا کہ اُس کے بیوی بچے نہیں ہیں نکاح میری لاعلمی میں ہوا۔ کیا اس صورت میں اُسے فسخ نکاح کا دعویٰ پہنچتا ہے۔

〃 مرتد و مرتدہ کا نکاح عالم میں کسی سے نہیں ہو سکتا نہ آپس میں نہ کافر کا فرسے۔

۷۶ - باپ نے بالغہ کا نکاح بے اُس سے اجازت لیے کر دیا اور رخصت بھی ہو گئی اب کیا حکم ہے۔

〃 عورت کے چند نام ہیں ایک وقت عقد لیا گیا تو نکاح ہوا یا نہیں۔

۷۷ - ایک گواہ سے نکاح نہیں ہو سکتا۔

〃 زید نے اپنی بھانجی سے بجبر اذن نکاح لینا چاہا وہ انکار کرتی رہی پھر رونا شروع کیا رونے کو اذن ٹھہرا کر نکاح کرلیا نکاح ہوا یا نہیں۔

۷۸ - وکیل کس طرف کا ہونا چاہیے اور شاہد کل کتنے۔

〃 ہندہ بازاری عورت ہے زید نے بلا علم و اطلاع ہندہ قاضی کے سیاہہ میں اپنا ہندہ سے نکاح درج کرا دیا پھر جب ماں ہندہ کو اطلاع ہوئی اُس نے ہندہ سے اپنا زیور کپڑا مانگا کہ تیرا نکاح ہو گیا ہے ہندہ نے کہا تم کہتی ہو کہ نکاح ہو گیا ہے تو جو کچھ ہونا تھا ہو گیا ہندہ زید کے یہاں سے فرار ہو گئی زید نے طلب زوجہ کا دعویٰ دائر کیا قاضی نے اُس کا دعویٰ ڈگری کیا تو یہ نکاح درست ہو گیا یا نہیں۔

۸۰ - ہندہ بنت زید کو ہندہ بنت بکر کہا گیا نکاح ہوا یا نہیں۔

〃 منگنی کے بعد دوسرے سے نکاح کا حکم۔

۸۱ - باپ نے کہا میں نے اپنی فلاں لڑکی کا نکاح تمہارے فلاں بالغ سے کر دیا والد پسر نے قبول کیا تو نکاح ہوا یا نہیں۔

۸۲ - ایک سید نے ایک چماری کو مسلمان کر کے نکاح کرلیا تو وہ گنہگار رہا یا نہیں اور اُس سے ترک موالات اور برادری سے نکالنا کیسا ہے۔

۸۳ - باپ نے برادر کو خط لکھا کہ میری دختر نابالغہ کا نکاح جہاں تمہاری مرضی ہو کر دو اس نے اُس کا نکاح کر دیا اور نابالغ کی جانب سے اُس کے ماموں نے قبول کیا اور گواہ کہتے ہیں کہ وہ خط ہم نے خود سنا ہے اب باپ منکر ہے تو کیا حکم ہے۔

۸۴ - ایجاب و قبول نابالغین سے کرایا جائے تو نکاح ہوگا یا نہیں۔

〃 دونوں طرف سے تبرلیت ہو تو نکاح کا کیا حکم ہے۔

〃 نکاح مسنون کا کیا طریقہ ہے۔

〃 اگر ولی خطبہ مسنونہ پڑھنے یا ایجاب و قبول پر قادر ہو تو غیر سے ایجاب و قبول کرانا کیسا ہے۔

〃 نکاح خواں کو اُجرت لینا دینا کیسا ہے۔

〃 اگر اُجرت اپنے صرف میں نہ لائے کار خیر میں صرف کرے تو کیا حکم ہے۔

〃 نوشہ کے سر پر گواہی رکھنے کے لیے اُس کے پھوپھا یا بہنوئی آتے ہیں دوسرا نہیں رکھ سکتا اور وہ بے روپیہ لیے نہیں رکھتے روپیہ کم ہوتا ہے تو اصرار کرتے ہیں یہ لینا دینا شرعاً کیسا ہے اور اسے ضروری حق جاننا اور اصرار کرنا کیسا ہے۔

〃 ولیمہ کی تعریف کیا ہے اور اُس کی مدت کتنی ہے۔

〃 اگر ولیمہ بخیال سنت نہ کرے بلکہ برائے نام آوری تو کیا حکم ہے۔

۸۵ - زید پیشہ وکالت کرتا ہے اور قاضی ہے تو کیا حکم ہے۔

۸۶ - منکوحہ کو غیر منکوحہ ٹھہرانا اور زوجین میں تفریق کرنا کبیرہ ہے۔

〃 جو وہابیہ سے ملتا جلتا ہو اُس کے یہاں شادی بیاہ کا کیا حکم ہے۔

〃 ایک شخص نے ظاہر کیا کہ اسر نویکا ہے اور بیرنا ہوا کہ وہ برگام کا ہے اور نام میں اختلاف ہوا لڑکی کہتی ہے کہ میرا نکاح عبدالرحمن بن کلو سے ہوا اور قاضی بھی یہی کہتا ہے مگر گواہ لعل محمد بن منوں بتاتے ہیں اور وکیل لعل محمد بن کلو اس صورت میں نکاح کس سے ہوا۔

۸۷ - تن بخشی کوئی چیز معتبر ہے یا نکاح۔

〃 ایک شخص نے دعائے خیر جلسۂ عام میں کہہ دیا کہ میں نے اپنی لڑکی فلاں کو دی اس سے نکاح ہوا یا نہیں۔

۸۸ - خطبہ پڑھا جانا یا ذکر مہر شرط نکاح نہیں۔

〃 نکاح بالفاظ صریحہ میں نیت شرط نہیں۔

۸۹ - جبکہ ولی پیش از نکاح غیر کفو کو غیر کفو جانکر بصراحت اجازت نہ دے نکاح باطل محض ہے۔

〃 نکاح کسی عمر میں ناجائز نہیں یہاں تک کہ ایک دن کے بچے کا۔

〃 ایک مضمون بکاح خوانی سے سوال۔

〃 پیٹ کے بچہ کا نکاح نہیں ہو سکتا۔

۹۰ - والدہ نے ولی کی غیبت میں نکاح پڑھا دیا اور وہ واپس آ کر اُس سے ناراض ہے تو کیا حکم ہے اور عبارت درمختار و اختار فی الملتقی مالم ینتظر الکفو الخاطب جوابہ کا کیا مطلب ہے۔

۹۱ - زانی نے بحالت حمل نکاح کیا تو کیا حکم ہے۔

〃 زید نے وکیل سے کہا کہ میری لڑکی کا عقد بعوض ہزار روپے اور دو دینار کر دو وکیل نے وقت عقد دس ہزار درہم کہے نکاح ہوا یا نہیں۔

۹۲ - باہر پھرنے والی یا طوائف سے نکاح کیسا ہے۔

۹۳ - محرم اور صفر میں نکاح منع ہے یا نہیں۔

〃 زید کی ربیبہ کا نکاح اُس کے سگے بھائی سے جائز ہے۔

〃 عدت کے اندر نکاح باطل و حرام ہے۔

۹۴ - زوجہ کے بیٹے کی بی بی سے نکاح کیسا ہے۔

۹۵ - ہندہ کی ماں نے اُس کا نکاح بے رضامندی ہندہ بکر سے کیا ہندہ نے اُسے منظور نہ کیا اور اپنا نکاح زید سے کر لیا تو کیا حکم ہے۔

۹۶ - زید نے بکر سے کہا کہ میں آپکی دختر کو اپنے پسر کے واسطے مانگنے والا آیا ہوں اُس نے قبول کیا اور کھانا اور کپڑے زید نے حاضر کیے تقسیم شیرینی کے بعد عورت خاطب کے یہاں آ گئی نکاح ہوا یا نہیں۔

〃 سوتیلی ساس سے نکاح جائز ہے۔

۹۸ - ماں کی خالہ کی بیٹی سے نکاح جائز ہے۔

〃 اپنے حقیقی سالے کی لڑکی سے نکاح کیسا ہے۔

〃 زید نے جمع بین الاختین کیا تو بیبیاں کیسی ہیں اور اولاد کیسی ہے اور ترکہ پانے کی مستحق ہیں یا نہیں۔

۹۹ - حدیث لا تنکح المرأة على عمتها الخ کا یہ کریمہ واحل لکم ما وراء ذلکم ناسخ ہے یا نہیں۔

〃 بحالت نابالغی لڑکی کی ماں نے جس لڑکے سے نسبت ہو چکی تھی اُس کے باپ کو بلا کر لڑکی کو رخصت کر دیا اُس نے اپنے مکان پر نکاح پڑھوا لیا اب بلوغ کے بعد ماں نے لڑکی کا دوسرا نکاح کر دیا جس سے عورت بھی راضی ہے کونسا نکاح صحیح ہوا۔

۱۰۰ - لڑکی کے برس میں بالغ ہوتی ہے۔

۱۰۱ - ایک جوان لڑکی جس کے دادا نے بحالت نابالغی ایک نابالغ سے نکاح کر دیا تھا جس کے بلوغ

کوئی پانچ چھ سال سے مدور مکہ میں ہے اور لڑکے کے مکان پر
ایک پیسہ بھی خرچ نہیں بھیجا جس سے لڑکی اپنی عصمت در رنج
کرو دیکھنے کا خوف ہے اس لیے وہ وہاں جانے سے
انکار کرتی ہے اور شوہر کے بعد دوسرا نکاح چاہتی ہے
کیا حکم ہے۔
۱۰۲- ہندہ کا عقد نابالغی ہوئے ہوا تھا اس نے
اذن نہ دیا تھا ساکت رہی پاس بیٹھنے والی عورت
نے کہا کہ ہندہ نے اذن دیدیا ہندہ کہتی ہے کہ میرے
دل میں اس وقت نہ نکاح تھا نہ اقرار تو کیا حکم ہو۔
۱۰۳- وکیل کے ساتھ شاہدوں کی کچھ حاجت نہیں
" بکر نے مسلم کی اذن کیا دو وہ ہیں یا ہے تو
مسلم سے بکر کی لڑکی کا نکاح کیسا ہے۔
" ایسے زنخے کا جو مہر و بیر اور دیہ لیکر کفو یا غیر کفو سے
نکاح کر دیتے ہیں یہ نکاح کیسا ہے اور وہ ظالم کیسی
" زید بکر کا رضاعی بھائی ہے زید کے چچا
بیٹا کا نکاح بکر کی چھوٹی بہن سے کیسا ہے۔
۱۰۵- نابالغہ اگر کچھ دولی بیاہ بطور خود نکاح کرے
بعد بلوغ اسے جائز رکھے تو جائز ہوگا۔
۱۰۶- نکاح کے بعد معلوم ہوا کہ عورت کو برص ہے
تو وہ مہر کی مستحق ہے یا نہیں اور شادی کا صرفہ اُس کے
ذمہ یا دلہن سے لیا جا سکتا ہے یا نہیں۔
" شافعی حنفی مذہب پر صحیح طور پر نکاح پڑھنے تو کچھ
حرج نہیں۔
" غیر مقلد کو غیر مقلد جانتے ہوئے اُسے بزرگ جان کر
نکاح پڑھوانے تو تجدید اسلام و تجدید نکاح لازم۔
۱۰۷- ہندہ زینب نے لیسر سندی ... بطور خود
زید حنفی سے نکاح کیا باہم صحبت بھی ہوئی اب وہ
نکاح سے منکر ہے اور کہتی ہے کہ میں غیر مقلد ہوں
اس نکاح کا کیا حکم ہے۔
" مہر میں حیثیت کا لحاظ ضروری ہے یا نہیں اور
حیثیت سے زائد مہر پر جو نکاح ہو وہ نکاح ہو جائیگا
" بالغہ شافعیہ سنی حنفی سے بے رضائے ولی اگر
نکاح کرے تو نکاح لازم ہوگا اگرچہ شافعیہ کے یہاں
بے ولی نکاح نہیں۔
۱۰۸- سنی سے کہتے ہی کثیر مہر پر نکاح ہو جائیگا۔
اگرچہ مقرر ہے کہ نہ دیں جائیں اور ادا کی نیت ہو۔
۱۰۹- اگر پسر زید نے زوجہ عمر کی چھاتی
جبکہ دو چار پانچ ماہ کی حاملہ تھی اور حمل بھی پہلا
تو منہ میں ڈالی اس وقت دودھ ہونا معلوم
نہیں تو اس لڑکے کا عمر کی لڑکی سے نکاح ہوگا
یا نہیں۔
" ہندہ نابالغہ کا نکاح اُس کے سوتیلے باپ نے کیا
اب ہندہ بالغہ ہے کہتی ہے میں اس نکاح کو فسخ کرا دوں گی
کیا حکم ہے۔
۱۱۱- نکاح قاضی سے نہ پڑھوانا دوسرے مسلمان
سے پڑھوانا کیسا ہے۔
" شوہر کے بھتیجے سے نکاح جائز ہے
" اس ارادہ پر نکاح کیا کہ اتنی مدت بعد طلاق دیدیگا
حرج نہیں۔
۱۱۲- نکاح موقوف میں قبل اجازت وطی حرام ہے۔

۱۱۳- نابالغہ سے وطی اگرچہ اُس کی رضا سے ہو اجازت
نہیں ٹھہر سکتی۔
" عورت سے بحالت حمل زنا نکاح و قربت کا حکم۔
" بیوہ کا نکاح عدت کے اندر ہوا ہو تو کیا حکم ہے۔
" جیٹھ سے نکاح درست ہے یا نہیں۔
۱۱۴- ایجاب اگر نا متعین کے لیے ہو تو نکاح نہ ہوگا اور
متعین کے لیے ہو تو صحیح ہوگا۔
" جلسہ منگنی میں اگر وہ الفاظ ایجاب و قبول کے لیے
متعین ہیں تو نکاح ہوگا اور اگر الفاظ مردد ہیں تو
باعتبار جلسہ منگنی ہی ہوگی۔
" منگنی کے بعد لڑکی کے والد نے انکار کیا لڑکی بالغہ ہو
لڑکے کا والد لڑکی کو میکے سے فرار کرلے گیا اور اپنے
یہاں نکاح کر لیا کیا حکم ہے۔
۱۱۵- زید ہندہ سے نکاح پر رضامند نہ تھا مجبوراً
بجائے قبول کہا نکاح ہوا یا نہیں۔
۱۱۶- زید ہندہ سے نکاح کرنے سے پہلے اُس کی
پھوپھی سے زنا کرتا رہا پھر ہندہ سے نکاح ہوا تو کیا
حکم ہے۔
۱۱۷- سجاد کا نکاح عبد الغفار کی ہمشیرہ اور اُس کا سجاد
کی ہمشیرہ سے ہوا۔ زینتن ہمشیرہ عبد الغفار رخصت سے
پہلے فرار ہو گئی اس لیے سجاد اپنی ہمشیرہ مولودن کو
رخصت نہیں کرتا کہتا ہے کہ بوجہ فقدان شرط نکاح بدلین
و شرط شکنی باطل ہو گیا کیا یہ صحیح ہے۔
۱۱۸- عورت اگر ولی نہ رکھتی ہو مختار ہے جس سے
چاہے اپنا نکاح کرلے اور اگر ولی رکھتی ہو تو کفو سے
کرنے میں مختار ہے۔
۱۱۹- سر چچا نے نابالغہ کا نکاح کیا اب وہ بعد بلوغ
کہتی ہے کہ تیرے چال چلن خراب ہیں میں نکاح
توڑ دونگی کیا حکم ہے۔
۱۲۰- بعض تربون کہتے ہیں کہ بعوض مہر اتنے روپے اتنے
دینار سکہ رائج الوقت سوائے نان نفقہ کے اور کوئی
بجنسے سوا علاوہ اور کوئی بجائے ان کے تع اور کوئی
بیچ نکاح تھوڑے کے آئی اور دی ہیں نے سکتے ہیں اور
بعض صرف آئی اور بعض صرف دی کہتے ہیں کونسی عبارت
استعمال ہو۔ اور سوا نان نفقہ کہنے سے شوہر کے ذمہ نان
نفقہ ہوا یا نہیں یہ ہیں علاوہ کہتے ہیں اور تع کہنے سے
نان نفقہ مہر میں شامل ہوگا یا نہیں۔
۱۲۱- نکاح و رخصت کے بعد اب خسر کہتا ہے کہ ایک
استامپ لکھو کہ میں لڑکی کو کبھی اپنے وطن نہ لیجاؤں گا
ورنہ میں اب رخصت نہ کرونگا۔ کیا خسر ایسا کر سکتا ہے
۱۲۲- ایک عورت نے ایک شخص سے کہا کہ زمانہ عدت
میں مجھ سے نکاح کرلو ورنہ میں حرام کراؤنگی اُس نے
اُسے بہت سمجھایا نہ مانی مجبوراً نکاح کر لیا کیا حکم ہے
" خدا نے مردوں کو دو دو تین تین چار چار عورتیں
حلال فرمائیں عورت کے لیے یہی حکم کیوں نہیں ہوا۔
" کافرہ سے بعد قبول اسلام نکاح کیا وہ ناکح سے حاملہ
بھی ہے نکاح ہوا یا نہیں۔ زید کہتا ہے یہ نکاح نہ ہوا
اور شاہدین و حاضرین محفل کا نکاح بھی ٹوٹ گیا۔ مجموعہ
خانی کی عبارت پیش کرتا ہے۔
۱۲۳- مطلب حدیث لا نکاح الا بولی و شاھدی عدل

۱۲۴- خطبہ منگنی و نکاح سنت ہے یا نہیں اور
حدیث نحو الخطبۃ علی خطبۃ اخیہ کا کیا مطلب
ہے اور اس سے منگنی کے نکاح ہونے پر استدلال صحیح
ہے یا نہیں اور کیا بنایہ کی عبارت لان الخطبۃ
التزوج صحیح ہے عینی کی عبارت وعنہ فی الرجل
یشرب الشراب الی قولہ قال السرخسی
وھما قولان باطلان کا کیا مطلب ہے ھما کا مرجع
کیا ہے اور سرخسی کون ہیں کیسے ہیں۔
۱۲۶- اپنے مسلمان بھائی کی منگیتر کو پیام دینا
ممنوع ہے۔
۱۲۷- زید نے اپنی بالغہ لڑکی کے نکاح کا وکیل بکر کو کیا
اور بکر بھیجا کر اکیس ہزار روپے مہر پر عمرو سے اُس کا نکاح
کر دو اس نے کر دیا اور زید کو اطلاع دیدی بالغہ کو اس
سب کی اطلاع تھی زید نے اُسے نکاح ہو جانے کی
خبر دی اُس نے قبول کر لیا کیا حکم ہے۔

# فہرست مسائل ضمنیہ

## ولی

۱۳- مرتد کسی کا ولی نہیں ہو سکتا نہ مسلم کا نہ کافر کا
نہ مرتد کا۔ اور نابالغ بھی ولایت کا صالح نہیں۔
۸۹- پیٹ کے بچے پلے کسی کی ولایت نہیں۔
۱۰۵- بالغہ بے رضائے ولی اپنا نکاح کر سکتی ہے
یا نہیں۔

## کفاءت

۲۹- کفو کی تعریف۔
۵۶- مال میں کفاءت کے لیے کتنا مال چاہیے۔
۸۰- بالغ مرد کے لیے کفاءت کچھ شرط نہیں۔

## مہر

۷- تاکد مہر میں خلوت بمنزلہ وطی ہے۔ جبکہ کوئی مانع
وطی نہ ہو۔
۳۳- ایک ہزار روپیہ اور کچھ ہدیہ دینا
مہر قرار پایا۔ ہدیہ نہ دیا۔ تو مہر مثل واجب ہوگا۔
اور ہدیہ اگرچہ مجہول ہو۔ مگر وجود میں آنے سے جہالت
جاتی رہے گی۔
۷۸- مہر اقل درجہ دس درم چاندی ہے۔ اکثر کی حد نہیں۔
" مہر حضرت بتول زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔
" مہر اکثر ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن
" مہر حضرت ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

## رضاع

۴۹- ثبوت رضاعت کے لیے ایک عورت
کا بیان کافی نہیں پھر بھی احتیاط مستحب ہے۔
۱۰۹- ثبوت رضاعت کے لیے ضرور ہے کہ
بوقت مصی میں دودھ کا قطرہ جانا معلوم ہو۔
" دودھ اترنے کے لیے کوئی مدت مقرر نہیں۔
کنواری کے دودھ اتر سکتا ہے۔

## صلاۃ

۶۶- آبادی میں بے پانی تلاش کیے تیمم کرکے
نماز پڑھ لی۔ اگر وہاں پانی ملے۔ نماز نہ ہوئی۔
۶۷- فاسق معلن کی امامت ممنوع اُس کے
پیچھے نماز گناہ۔ اور اعادہ واجب۔

## صوم

۶۱- عرض نسیبن میں روزے کا کیا حکم ہے۔
۶۲- جو روزے نہ رکھ سکے کیا کرے۔
" جو نہ روزے پر قادر ہو۔ نہ فدیہ پر وہ کیا کرے۔

## حج

۶۲- خطبہ عرفہ میں قیام مرکب قائم مقام رکب ہے۔

## طلاق

۹- طلاق کے جھوٹے اقرار سے قضاءً طلاق ہو جائیگی۔
عند اللہ نہ ہوگی۔
" شوہر نے ایک طلاق دی تھی پوچھنے پر کہا تین۔ دیانۃً
ایک ہے اور قضاءً تین۔
" بے نیت انت طالق کہے۔ طلاق ہو جائیگی۔ اور
اگر اس کلمہ سے طلاق عن الوثاق یا طلاق سابق سے
اخبار کی نیت ہو۔ تو دیانۃً نہ ہوگی۔
" کنایات میں نیت ضرور ہے۔
۱۳- مرد نے بہ نیت طلاق کہا۔ تو میری بی بی نہیں یا
طلاق ہو گئی
" اگر کوئی اپنی بی بی کو کہے میں نے اس سے نکاح نہیں
کیا۔ اور طلاق کا ارادہ کرے۔ طلاق نہ ہوگی۔
۱۴- اگر بے نیت انشاء طلاق کہا۔ تو میری بی بی
نہیں۔ طلاق نہ ہوگی۔
۲۷- اگر کوئی کہے جس عورت سے میں نکاح کروں
اُس پر طلاق۔ خود کریگا طلاق ہو جائے گی۔ اور اگر
دوسرے سے کہا کہ کاش میرا نکاح تو فلاں سے کر دیتا
اُس نے کر دیا تو نہ ہوگی۔
۴۴- عنین اور اُس کی بی بی میں تفریق کی صورت۔
۶۵- نشہ میں طلاق ہو جاتی ہے۔
۶۶- غیر مدخولہ ایک طلاق سے نکاح سے باہر
ہو جاتی ہے۔
" فارسی یا عربی نہ جاننے والے کو طلاق کے الفاظ
فارسی یا عربی سکھائے۔ اور معنے نہ بتائے اور اُس
نے وہ الفاظ عورت سے کہے۔ عند اللہ طلاق نہ ہوگی۔
" دل لگی مذاق میں طلاق کا حکم۔
۷۵- ارتداد مرد سے نکاح فی الحال فسخ ہو جاتا
ہے۔ بخلاف ارتداد زن۔
۸۰- زید نے اپنی بی بی کو کہا۔ ہندہ بنت بکر کو
طلاق۔ اور وہ بنت عمرو ہے تو اگر نیت نہ تھی۔
طلاق نہ ہوئی۔ ہاں اگر یہ صورت ہو کہ بکر اُس کا سوتیلا
باپ ہو۔ اور وہ اُس کی طرف نسبت کی جاتی ہو
تو ہو جائے گی۔ خواہ اُس کے نسب سے زید واقف
ہو یا نہ ہو۔
۱۱۱- بے وجہ بے سبب طلاق دینا منع ہے۔
۱۱۳- غیر مدخولہ کو اگر ایک لفظ میں تین طلاقیں
دیں مغلظہ ہو گئی۔ اور علیحدہ علیحدہ تو نہیں۔

## خلع

۶۸- اگر عورت کو اپنے الفاظ سکھائے اور
کہلوائے جس سے مہر و نفقہ عدت کے عوض خلع ہو

اُس شخص کے ساتھ جائز ہوا یا ناجائز۔ بینوا توجروا

الجواب

سائل نے بیان کیا نکاح ہوئے تین برس ہوئے اور عورت کی عمر اُس وقت گیارہ سال تھی اور نابالغہ تھی اور مرد کی عمر ۲۰ سال تھی اور بھی سے ناچنے کا پیشہ رکھتا تھا اور اسی وجہ سے باپ نے اُس کے ساتھ نکاح کرنے کو منع کر دیا تھا باپ اندور چلا گیا۔ اس کے پیچھے عورت نے نکاح کر دیا اور باپ کو کوئی خبر نہ ہوئی۔ لڑکی تین مہینے سے بالغہ ہو گئی اب کوئی ایک ہفتہ ہوا اُس کا باپ اندور سے آیا تو اب لڑکی نے اُس سے شکایت کی اس سے پہلے اُس نے بھی کچھ نہ کہا۔ اگر صورت واقعہ یہ ہے تو نکاح مذکور باطل محض ہو گیا ابتداء میں جب نکاح واقع ہوا ہے اجازت پدر پر موقوف تھا۔ لانہ وان کان من غیر کفو والمزوج غیر اب وجد لکنہ عقد فضولی صدر ولم یجزہ ولی بعد لان الاب الذی یجوز لہ التزویج من غیر کفو۔ جبکہ اس مدت میں عورت بالغہ ہو گئی تو اب وہ نکاح خود اُس کی اجازت پر موقوف ہو گیا اور اس نے بعد بلوغ مدت سکوت کیا تو اُس کی طرف سے اجازت ہو گئی تو اب یہ ایسا ہوا کہ بالغہ نے اپنی رائے سے ایسے شخص کے ساتھ نکاح کر لیا اور ایسا شخص ضرور غیر کفو ہے اور اُس کے ساتھ بالغہ کا اپنی رائے سے نکاح کر لینا باطل محض ہے درمختار میں ہے ویفتی بعدم الصحۃ فی غیر کفؤ لفساد الزمان لہذا یہ نکاح باطل محض ہو گیا واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ ۲۱ از سیرہ ضلع ہوشنگ آباد محلہ مانپورہ مسئولہ حافظ شاہ افضل خاں صاحب ۲۴ محرم ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین مسائل ذیل میں براہ کرم جواب سے مع دلائل نقلی کے مشرف و ممتاز فرمائیں (۱) ایک عورت ہے جو نسبی سیدہ ہے اُس سے کسی شخص نے جو نسباً سید نہیں ہے نکاح کیا تو اُس کو لوگ کافر کہتے ہیں تو کیا شخص مذکور کافر ہوا یا نہیں اگر نہیں ہوا تو کہنے والوں پر شریعت کا کیا حکم ہے۔ (۲) عورت بالغہ جو نسباً سید ہے باکرہ ہو یا ثیبہ یا مطلقہ کسی شخص سے جو نسباً سید نہیں ہے نکاح کرے تو جائز ہو گا یا نہیں (۳) مرد غیر سید نے سیدہ عورت سے نکاح کیا اور اگر وہ نکاح جائز ہوا تو جو اولاد کہ اُس سے پیدا ہو گی وہ نسباً سید کہلائے گی یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

الجواب

(۱) حاشا للہ اسے کفر سے کیا علاقہ کافر کہنے والوں کو تجدید اسلام چاہیے کہ بلا وجہ مسلمان کو کافر کہتے ہیں امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم نے اپنی صاحبزادی حضرت ام کلثوم کہ بطن پاک حضرت بتول زہرا

رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہیں امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نکاح میں دیں اور اُن سے حضرت زید بن عمر پیدا ہوئے اور امیر المومنین عرفاً سادات سے نہیں (۲) سیدہ عاقلہ بالغہ اگر ولی رکھتی ہے تو جس کفو سے نکاح کرے گی ہو جائیگا اگرچہ سید نہ ہو مثلاً شیخ صدیقی یا فاروقی یا عثمانی یا علوی یا عباسی اور اگر غیر کفو سے بے اجازت صریحہ ولی نکاح کریگی تو نہ ہوگا جیسے کسی شیخ انصاری یا مغل۔ پٹھان سے مگر جبکہ وہ معزز عالم دین ہو (۳) جب باپ سیّد نہ ہو اولاد سیّد نہیں ہو سکتی اگرچہ ماں سیدانی ہو واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ ۲۷ از شہر محلہ سوداگران مسئولہ مولوی احسان علی صاحب طالبعلم مدرسہ منظر الاسلام ۱۸ ربیع الآخر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ لڑکی بالغہ ہوگئی اور فی الحال کوئی کفو نہیں ملتا کہ جس کے یہاں نکاح ہو غیر کفو ملتے ہیں یعنی کم حیثیت والے یا لڑکی کے والدین سے زائد حیثیت کے ملتے ہیں مگر ذاتاً کامل اچھے نہیں مثلاً لڑکے کے آبا و اجداد اچھے تھے لیکن اُن کی جورو طوائف تھی بعد نکاح اُس سے یہ لڑکا ہوا تو دونوں میں کس کے یہاں کرنا بہتر ہے یا کفو کا انتظار کرے۔ بینوا توجروا۔

## الجواب

فقط مالی حیثیت میں کم ہونا مانع کفائت نہیں کفو وہ نہیں ہے جس کے ساتھ اُس عورت کا نکاح اُس کے اولیا کے لیے باعث ننگ و عار ہو باپ اگر شریف القوم ہے اور طوائف سے بعد توبہ اُس نے نکاح کیا تو اس سے بچّہ کی نسب پر حرف نہیں آتا واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ ۲۸ از ریاست جاورہ۔ لال اہلی۔ مسئولہ ممتاز علی خاں صاحب اہلکار محکمہ حساب ۲ شوال ۱۳۲۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہندہ کو یہ یقین دلاکر کہ تمھارا نکاح شوہر محمود جو نجیب الطرفین اور تمھارا کفو ہے کرایا گیا لیکن ہندہ کو بعد نکاح ثابت ہوا کہ شوہر یعنی محمود غیر کفو ہے اب ہندہ اور اُس کے عزیز و اقارب اپنے کفو میں غیر کفو کا داخل ہونا عار سمجھتے ہیں اور ہندہ ایسے غیر کفو کو خود بھی شوہر بنانا عار و ننگ خاندان سمجھتی ہے نیز اُس کا اصلی باپ یعنی زید بھی اس تعلق غیر کفوی سے ناراض ہے بس ایسی حالت میں نکاح فسخ ہو سکتا ہے یا نہیں یا غیر کفو ہونے کی حالت میں نکاح فسخ ہی مانا جائے ہندہ بالغہ ہے۔

بینوا توجروا۔

## الجواب

جبکہ ہندہ بالغہ ہے اور نکاح غیر کفو سے ہوا اور زید پدر ہندہ نے قبل نکاح اُسے غیر کفو جانکر اُس سے نکاح

ی اجازت نہ دی تو نکاح سرے سے ہوا ہی نہیں شیخ کی کیا حاجت درمختار میں ہے ویفتی فی غیر الکفؤ بعدم جوازہ اصلا بلا رضا ولی بعد معرفتہ ایاہ۔ مگر غیر کفو کے معنے شرعاً یہ ہیں کہ مذہب یا نسب یا پیشہ یا چال چلن میں ایسا کم ہو کہ اُس کے ساتھ اس کا نکاح اس کے اولیا کے لیے واقعی باعث ننگ وعار ہو نہ کہ بعض جاہلانہ خیالات پر۔ بعض عوام میں دستور ہے کہ خاص اپنے ہم قوم کو اپنا کفو سمجھتے ہیں۔ دوسری قوم والے کو اگرچہ اُن سے کسی بات میں کم نہ ہو غیر کفو کہتے ہیں اس کا شرعاً لحاظ نہیں جیسے شیخ صدیقی ہو وہ شیخ فاروقی کو اپنا کفو نہ جانے یا سیّد ہو اور وہ شیخ صدیقی یا فاروقی یا اور قریشی کو اپنا کفو نہ سمجھے حالانکہ حدیث میں قریش بعضهم اکفاء بعض ردالمحتار میں ہے فلو تزوجت هاشمیة قرشیا غیر هاشمی لم یرد عقدها واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از لکھنؤ محلہ سبزی منڈی مکان بگن وٹن عقب مکان ابراہیم صاحب عینک ساز مرحوم مرسلہ عبدالمجید صاحب ۲۸ رجب ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں حضرات علمائے کرام رحمہم اللہ علیہم اس مسئلہ میں کہ لڑکی نابالغہ کی شادی بغیر حکم یا بے اجازت اس کے والد کے کسی غیر کفو شخص کے ہمراہ اُس لڑکی کی ماں کردے تو جائز ہے۔ اور جبکہ اس کی ماں کو بھی دھوکا دیا گیا ہو یعنی جو شخص اُس لڑکی کے ساتھ شادی کر رہا ہے اور اپنے آپ کو حلفاً نہایت شریف شخص بتا رہا ہے لیکن دریافت کے بعد معلوم ہوا کہ یہ شخص نہایت پنچ ذات کا شخص ہے تو ایسی حالت میں اس لڑکی کی ماں ناراض ہو کر اور باپ بھی ناراض ہو کر اس لڑکی کا نکاح فسخ کرا سکتا ہے یا نہیں آیا ان دونوں یعنی لڑکی کے والدین کو شرعاً یہ حق حاصل ہے کہ اپنی لڑکی کو بغیر طلاق دلوائے ہوئے دوسرے شریف النسب شخص سے نکاح کرا سکتے ہیں یا طلاق دلوانے کی ضرورت ہوگی فقط بینوا توجروا۔

**الجواب**

اگر صورت واقعہ یہ ہے کہ نابالغہ کی شادی اُس کی ماں نے خصوصاً ایسے شخص سے کردی خواہ دانستہ یا دھوکے سے اور والد کا اذن نہ اجازت تو اس صورت میں بدرجہ اولٰی یہ نکاح سرے سے بے ثبات محض ہوا باپ کو نکاح فسخ کرانے کی اُس حالت میں بھی حاجت نہ تھی کہ نکاح کفو سے ہوا ہوتا اُس کا رد کر دینا ہی کافی ہوتا تو یہاں بدرجہ اولٰی اُس کا صرف اتنا کہہ دینا بس ہے کہ میں اس نکاح پر راضی نہیں وہ رد ہو جائے گا اور والد کو اختیار رہوگا کہ بغیر طلاق دوسری جگہ نکاح کر دے لانہ عقد فضولی صدر دولہ مجیز فتوقف علٰی

اجازتہ فیرتد بردہ اور اگر والد اس سے پہلے اپنی کسی دختر کا نکاح غیر کفوء سے کرچکا ہو تو اب اُس کی اجازت سے بھی جائز نہ ہوسکتا سرے سے ہوا ہی نہیں لانہ عقد فضولی صدر ولا مجیز لہ لکون الاب عرف بسوء الاختیار فیبطل رأسا کما فی الدر وغیرہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۲۵:** از شہر بریلی محلہ ذخیرہ مرسلہ عبدالحکیم صاحب ۳۰ شوال ۱۳۳۵ھ

صاحبان علمائے دین اس مسئلہ میں کیا فرماتے ہیں۔

زید نے اپنے آپ کو قوم کا پٹھان خاندانی ظاہر کیا اور بکر سے کہا کہ تم اپنی دختر کا نکاح میرے ساتھ کردو بکر نے اپنی دختر کا نکاح زید کے ساتھ کردیا بعد نکاح ہوجانے کے بکر کو معلوم ہوا کہ زید قوم کا پٹھان نہیں ہے دعوٰی کا دیگر نکاح کیا اور وہ قوم کا فقیر تکیہ دار قبرستان ہے کہ جس سے میرے خاندان میں حقارت ہوگی اور سبب بدنامی ہوگی بکر نے اپنی دختر کو رخصت کرنے سے انکار کیا اور بعد نکاح کے رخصت نہیں کی اور بکر قوم کا سید ہے۔

**الجواب**

دختر بالغہ تھی یا نابالغہ۔ کیا عمر تھی۔ عارضہ ماہواری آتا تھا یا نہیں وقت نکاح دختر سے اذن لیا تھا یا نہیں سب حال مفصل لکھا جائے کہ سوال کا جواب ہو فقط

عالیجاہا وقت نکاح دختر کی عمر ۱۳ سال دو ماہ کی تھی عارضہ ماہواری آتا تھا اذن لڑکی سے لیا گیا تھا لیکن اُس نے جواب دیا کہ میں کچھ نہیں جانتی اس پر مجبوراً اُس کی چچی نے اجازت دی اجازت لڑکی کے باپ کی نہیں بلکہ صرف لڑکی کا باپ اور بھائی بھی دونوں گواہ تھے۔ فقط

**الجواب**

صورت مستفسرہ میں ظاہر ہے کہ زید کسی طرح سادات تو سادات کسی مغل پٹھان کا بھی کفو نہیں ہوسکتا اور لڑکی بالغہ تھی اور اُس نے اذن لینے پر لفظ یہ کہے کہ میں کچھ نہیں جانتی ظاہر ہے کہ یہ صاف اذن نہیں بلکہ اُس سے معاملہ میں اپنا دخل نہ دینا بحسب منطوق مستفاد ہوتا ہے اور کبھی بحسب توبیخ دوسروں کے اختیار پر چھوڑنا بھی مفہوم ہوتا ہے یعنی مجھے بحث نہیں تم جیسا جانو کرو برتقدیر دوم یہ نکاح دختر کی اجازت سے قرار پائیگا اور بالغہ کہ ولی رکھتی ہے اپنا جو نکاح غیر کفو سے کرے جبکہ پیش از نکاح غیر کفو جانکر ولی نے صراحۃً اجازت نکاح نہ دی ہو وہ نکاح باطل محض ہوتا ہے کما فی البحر والدر والفتح وغیرہ فی ردالمحتار اس تقدیر پر تو یہ نکاح اصلا ہوا ہی نہیں اور برتقدیر اول نکاح فضولی تھا اور ضرور ہے کہ بعد نکاح دختر کو نکاح ہوجانے کی خبر عادۃً پہنچی اب دو حال سے

خالی نہیں یا تو اُس نے خبر سُن کر اُس نکاح فضولی کو جائز کیا اگرچہ یوہیں کہ خبر سُنکر مسکرائی یا خاموش رہی یا جائز نہ کیا بلکہ اپنی ناراضی کا اظہار کیا بر تقدیر دوم ظاہر ہے کہ وہ نکاح کہ اجازت دختر پر موقوف تھا اُس کے اظہار ناراضی سے مردود و باطل ہوگیا بر تقدیر اول پھر یہ نکاح با جازت دختر ٹھہرا لان الاجازۃ اللاحقۃ کالوکالۃ السابقۃ وقد صرح بہ فی الخیریۃ فی مثل الجزئیۃ اور بالغہ جو ولی رکھتی ہے بے اجازت صریحہ ولی بعد علم بعدم کفاءت جو نکاح غیر کفو سے کرے باطل ہے تو اس طرح باطل ہوگیا غرض صورت مذکورہ میں جس پہلو پر دیکھا جائے یہ نکاح باطل محض ہے واللہ تعالٰی اعلم۔

مسئلہ ۲۴۶: قصبہ کست ڈاک خانہ بندھیاچل ضلع مرزاپور مرسلہ محمد زکریا صاحب ۲۸ ذی القعدہ ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اور مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ مولوی محمد یحیٰی نے انتقال کیا اور شاہ عبدالکریم والد اور اپنی والدہ اور برادر حقیقی حافظ محمد زکریا اور ہمشیرہ اور زوجہ مساۃ احمدی بی بی اور دختر مساۃ محمودہ بی بی زوجہ اولٰی اور دختر مساۃ راغبیہ بی بی زوجہ ثانیہ یا احمدی بی بی کو چھوڑا شاہ عبدالکریم نے بولایت خود مساۃ محمودہ بی بی کا عقد مولوی محمد یحیٰی مرحوم کے ننہالی رشتہ دار کے فرزند سے کردیا اور شاہ عبدالکریم کا انتقال ہوگیا قبل انتقال ہونے کے شاہ عبدالکریم مرحوم مساۃ احمدی بی بی زوجہ مولوی محمد یحیٰی مرحوم و حافظ محمد زکریا اپنے فرزند کو بلاکر وصیت کیا کہ مساۃ راغبیہ بی بی جس کی عمر تخمیناً ڈیڑھ سال کی ہے اُس کا عقد تمہارے بیٹے عبدالسلام کے ساتھ بولایت جائز اپنے کئے دیتا ہوں اگر تم اس کے خلاف کروگے تو مواخذہ عقبٰی تمہارے ذمہ ہوگا۔ اب اُس لڑکی مساۃ راغبیہ بی بی کا عقد جس کی عمر تخمیناً تیرہ خواہ چودہ سال کی ہے مساۃ احمدی بی بی اور اُس کے نانا شاہ عبدالعزیز ایک ایسے شخص کے ساتھ جو سب انسپکٹری اور تارک الصلاۃ داڑھی منڈواتا ہے اور رشوت خوری اور اُس کے خاندان سے اور مولوی محمد یحیٰی مرحوم کے خاندان سے اور مساۃ احمدی بی بی کے خاندان سے کبھی کوئی رشتہ داری اور قرابت نہیں رہی اور نہ کچھ واسطہ کرنا چاہتے ہیں حافظ محمد زکریا مانع ہے کہ حق ولایت شرعاً مجھ کو حاصل ہے اور لڑکی نابالغ ہے قانوناً اٹھارہ برس بلوغ کا رکھا گیا ہے اور یہ سب انسپکٹر غیر کفو ہے اور خلاف شریعت محمدیہ کے اُس کے افعال و حرکات ہیں اور تبرائی رافضیوں سے اُس کی رشتہ داری اور اُس کی محفلوں اور مجلسوں میں وہ شریک ہوتا ہے اس لیے اُس سے نکاح ناجائز اور بدون اجازت ولی یعنی مربی اُس کا نکاح اُس کی ماں اور نانا وغیرہ نہیں کرسکتے آیا شرعاً ولی جائز کون ہے۔ آیا شرعاً غیر کفو سے اور کفو اور غیر کفو کی تعریف شریعت محمدیہ میں کیا تعریف ہے۔ آیا ایک مسلمہ کا نکاح ایسے شخص سے جو تارک الصلاۃ ہو اور خلاف

شریعت نبویہ کے کام کرتا ہو جائز ہے آیا وصیت پر عمل جائز ہے یا ناجائز بینوا توجروا۔

الجواب

سوال سے ظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ شاہ عبدالکریم نے اپنے انتقال سے پہلے اپنی نابالغہ پوتی راضیہ کا نکاح حافظ محمد زکریا کے بیٹے سے کہ غالبًا وہ بھی اس وقت نابالغ ہوگا کیا آگے سوال میں یہ کچھ مذکور نہیں کہ محمد زکریا نے اُسی جلسہ میں الفاظ قبول کہے یا نہیں اور اس وقت دو مرد یا ایک مرد دو عورتیں جلسہ میں حاضر اور شاہ عبدالکریم و حافظ محمد زکریا کے ایجاب و قبول کو سننے والے اور اس گفتگو کو عقد نکاح سمجھنے والے موجود تھے یا نہیں اگر حافظ محمد زکریا نے اُسی جلسہ میں اپنے بیٹے کے لیے کہا کہ میں نے قبول کیا اور دو گواہوں نے سُنا اور سمجھا تو راضیہ کا اُسی وقت نکاح ہوگیا اب اگر اس کا وہ شوہر موجود ہے تو دوسرے سے نکاح ہوسکتا ہی نہیں اور اگر یہ صورت نہ تھی اور سوال سے ظاہر یہی ہے کہ نہ تھی کہ محمد زکریا اپنے ولایت کے دعوے سے اس نکاح سے مانع ہے یہ نہیں کہتا کہ اس کا نکاح تو میرے بیٹے سے ہوچکا تو اب دو صورتیں ہیں اگر راضیہ کے اولیا اور گھر والے صالحین و متبع شرع ہوں اور ایک ایسے شخص کے ساتھ کہ فاسق معلن ہے راضیہ کا نکاح اُن کے لیے باعث ننگ و عار ہے یا وہ نسب وغیرہ کسی اور بات میں ایسی کمی رکھتا ہے تو وہ راضیہ کے لیے کفو نہیں شریعت مطہرہ میں بلوغ ظہور آثار پر ہے عورت کم از کم نو برس کی بالغہ ہوسکتی ہے جبکہ اُسے عارضہ ماہواری آنا شروع ہوا اور اگر آثار ظاہر نہ ہوں تو جب پندرہ برس پورے کی عمر ہو جائے بالغہ ہو جائے گی راضیہ کی عمر پندرہ سے کم ہے تو اگر اُسے عارضہ ماہواری آتا ہے بالغہ ہے ورنہ نابالغہ اگر نابالغہ ہے جب تو شخص مذکور سے کہ غیر کفو ہے اُس کا نکاح ہوسکتا ہی نہیں محمد زکریا کہ اُس کا ولی ہو اگر وہ بھی کریگا باطل محض ہوگا نہ کہ احمدی یا شاہ عبدالعزیز کہ ولی ہی نہیں اور اگر بالغہ ہے تو اُس پر ولایت جبر یہ کسی کو نہیں بے اُس کی اجازت کے کفو سے بھی نکاح نہیں ہوسکتا اور غیر کفو سے وہ خود بھی نہیں کرسکتی جبکہ اُس کا ولی اس سے نکاح پر راضی نہیں اگر کریگی تو باطل محض ہوگا غرض اُس شخص کے غیر کفو بمعنی مذکور ہونیکی حالت میں بنا راضی محمد زکریا یہ نکاح کسی طرح نہیں ہوسکتا خواہ راضیہ بالغہ ہو یا نابالغہ اور اگر وہ اس معنے پر غیر کفو نہیں یعنی راضیہ کے خاندان والے بھی اسی قسم کے افعال رکھتے ہیں اور نسب و مذہب وغیرہ میں بھی کوئی ایسی کمی نہیں کہ یہ رشتہ اولیائے راضیہ کے لیے باعث ننگ و عار ہو اس صورت میں اگر راضیہ کو عارضہ ماہواری آتا ہے تو وہ خود اپنے نفس کی مختار ہے اگر اُس کے ماں یا نانا نکاح کردیں گے اور وہ اجازت دے دیگی صحیح و نافذ ہوگا اور محمد زکریا کو کوئی اختیار

اعتراض نہو گا اور اگر راضیہ راضی نہ ہو گی تو محمد زکریا کے کیے بھی نافذ نہیں ہو سکتا نہ کہ احمدی و عبدالعزیز کے اور اگر اُسے عارضہ ماہواری نہیں آتا تو اب اختیار محمد زکریا کو ہے اگر احمدی و عبدالعزیز بے اجازت محمد زکریا نکاح کر دیں گے اجازت محمد زکریا پر موقوف رہے گا اگر وہ رد کر دیگا باطل ہو جائے گا جائز کر دے گا جائز ہو جائے گا والمسائل کلها مشهورة وفی عامة الاسفار مذکورة واللہ تعالیٰ اعلم۔

## باقی مسائل باب الولی

مسئلہ ۲۱ مرسلہ سید امداد علی صاحب مختار عام ساہوان ٹھاکر دوارہ از مراد آباد محلہ پیرزادگان ۲۱ ربیع الآخر شریف ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے شریعت محمد یہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس مسئلہ میں کہ ایک شخص کی لڑکی اپنے نانا کی زیر پرورش ابتدا سے ہے باپ نے روز اول سے اُس سے تعلق قطع کر رکھا ہے اور مطلق کسی بات کی خبر نہیں لیتا ہے مرض دُکھ درد رنج راحت وغیرہ کو نہیں پوچھتا ایسی حالت میں ان لڑکیوں کا نانا عقد کر دے تو جائز ہو گا یا نہیں حال یہ ہے کہ وہ لڑکی جس کا عقد کرنا چاہتا ہے تیرھویں سال میں ہے اگر کوئی صورت جواز ہو تو بیان فرمائیے کیونکہ جب باپ کسی حالت کا شریک نہیں تو لڑکی کے عقد کی کیا سبیل کی جائے اور یہ بیان فرمائیے کہ لڑکی کس سن پر بالغ ہوئی اور بردے فقہ اُس کی کیا کیا شرائط اور نشانیاں ہیں بینوا توجروا۔

الجواب

باپ کے ہوتے نانا کو ولایت نہیں ہو سکتی باپ کا بے علاقہ رہنا اُس کی ولایت کو زائل نہیں کرتا ولم یذکر فی السؤال صورۃ العضل وفیها الولایۃ للقاضی دون اب الام کما حققه المولی الشرنبلالی فی کشف المعضل لڑکی کم سے کم نو برس کامل اور زیادہ سے زیادہ پندرہ سال کامل کی عمر میں بالغہ ہوتی ہے اس بیچ میں آثار بلوغ پیدا ہوں تو بالغہ ہے ورنہ نہیں آثار بلوغ تین ہیں حیض آنا یا احتلام ہونا یا حمل رہ جانا۔ باقی بغل میں یا زیر ناف بال جمنا یا پستان کا اُبھار معتبر نہیں تنویر میں ہے بلوغ الجاریۃ بالاحتلام والحیض والحبل فان لم یوجد فحتی تتم خمس عشرۃ سنة وادنی مدته لها تسع سنین۔ رد المحتار میں ہے لا اعتبار بنبات العانة والثدی فذکر الحموی انه لا یحکم به فی ظاهر الروایة وکذا النقل الصوت کما فی شرح النظم الهاملی ابو السعود وکذا شعر الساق والابط والشارب وہو تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ ۲۲ از مبارکپور ڈاکخانہ خاص محلہ راجہ پورا ضلع اعظم گڑھ مرسلہ نثار احمد صاحب درزی

زید بیمار ہوا اپنی حالت بیماری میں اپنی لڑکی کو اُس کے ماموں کے سپرد کیا لڑکی کا سن پندرہ برس کا تھا پھر لڑکی کا والد قضا کر گیا اور دادا بھی موجود ہے اور لڑکی اب تک اپنے ماموں کے یہاں پرورش پاتی ہے بعد کچھ روز کے لڑکی کے دادا نے کہیں نکاح کر دیا یعنی کفو میں اس نکاح کو نہ تو اُس کا ماموں جانتا ہے نہ لڑکی جانتی ہے بعد کچھ روز کے لڑکی نے سُنا تو کہا ہم کو نکاح منظور نہیں ہے اور لڑکی کا ایک چچا بھی موجود ہے وہ بھی نکاح

# فہرست باب الولی والکفاءۃ حصہ ثالثہ کتاب النکاح فتاوی رضویہ

صفحہ — مضمون

کو خالد اُس کا ہم قوم ہے زید نے خالد سے عقد کر دیا رخصت ہوئی تو معلوم ہوا کہ خالد ولد الحرام ذلیل قوم ہے صغیرہ اُسے اپنا شوہر نہیں جانتی نہ اُس کے پاس آئی جو معاہدہ نکاح جو مرتب ہوا تھا بوقت بلوغ اُس نے فسخ کر دیا کیا حکم ہے۔

رر - کسی کو صالح جانکر جو نشہ کی چیز نہیں استعمال کرتا اُس سے اپنی بیٹی کا عقد کر دیا پھر معلوم ہوا کہ وہ اُس کا عادی ہے لڑکی نے بعد بلوغ کہدیا میں اس نکاح سے راضی نہیں کیا حکم ہے۔

رر - اپنی بیٹی کسی کے نکاح میں اُسے صحیح اصلی جانکر دی اور وہ تھا آزاد شدہ تو یہ نکاح بالاتفاق باطل ہوگا۔

۶۷ - لڑکیاں بعد موت والدہ اپنے نانا کے زیر پرورش رہکر بالغہ ہوئیں والد اپنے وطن میں ہے لڑکیوں کی کسی قسم کی امداد نہیں کرتا نانا شادیوں کا انتظام کرتا ہے تو والد مانع ہوتا ہے اور خود بوجہ صرف نہیں کرتا کیا نانا ولی ہوکر نکاح کر سکتا ہے۔

رر - نابالغہ کا باپ فوت ہوگیا اُس کے شرعی وارث موجود ہیں مگر ولی بننے سے انکار کرتے ہیں نابالغہ کی ماں جس نے عقد ثانی کر لیا ہے وہ یا اُس کا شوہر ثانی ولی بن سکتے ہیں یا نہیں۔

۶۸ - زید کے ہندہ سے ایک دختر ہوئی پھر زید نے ہندہ کو طلاق دیدی دختر ہندہ کے پاس رہی ہندہ نے بکر سے نکاح کر لیا جب دختر تقریباً نو سال کی ہوئی تو بکر وہندہ نے اُس کا نکاح کر دیا جس سے نکاح کیا وہ اسلام سے بالکل ناواقف ہے نہ روزہ رکھتا ہے نہ نماز پڑھتا ہے اب دختر پندرہ سال کی ہے نماز روزے کی پابند پڑھی لکھی ہے وہ اُس کے یہاں رہنا نہیں چاہتی ولی اصلی زندہ ہے اُس نے اجازت نکاح نہیں دی۔ کیا حکم ہے۔

۶۹ - لڑکی ۱۳ - ۱۴ سال کی ہے اُس کا باپ نہ کھانا کپڑا دیتا ہے نہ لیجاتا ہے بہت کچھ اُسے کئی دفعہ سمجھایا مگر کوئی خیال نہ کیا۔ ماموں نے کہا یا تو تم لڑکی کی شادی کرو نہیں کرتے تو لادعوے ہو جاؤ جواب نہ دیا۔ ماموں نے جب چاہا کہ شادی کر دی جائے تو اُس شخص نے اپنے خسر کو نوٹس دیا کہ تم لڑکی کی شادی نہ کرنا ورنہ ہم دعویٰ کریں گے۔ کیا حکم ہے۔

۷۰ - ہندہ بیوہ کا عمرو سے ناجائز تعلق ہوا ہندہ کے چچا بکر نے یہ خبر پاکر بزور اپنے لڑکے زید سے بے رضامندی ہندہ ہندہ کا نکاح کر دیا وکیل نے ہندہ سے اجازت چاہی بخوف جان ہندہ نے اذن دیا دو چار ماہ بعد موقع پاکر عمرو کے یہاں بھاگ آئی ہندہ نے حلفاً بیان کیا کہ مجھے ہرگز ہرگز منظور نہ تھا بکر وغیرہ کے جبر سے جو دھمکی ہلاکت کی تھی اقبال کیا ہے مجھے اور زید کو لوگوں نے ایک مکان میں بند کر دیا خلوت صحیحہ بھی بجبر ہوئی کیا ایسا نکاح جائز ہے طلاق کی حاجت ہوگی یا نہیں۔

۷۱ - ولی جو مہر باندھے نابالغ بعد بلوغ اُس مہر سے راضی نہ ہو انکار کرے تو کیا حکم ہوگا۔

۷۲ - زید مرگیا اُس کا ایک بھائی جو مدت دراز سے علیحدہ ہے کسی قسم کا کوئی تعلق مرحوم سے نہیں رکھتا تھا۔ زید کی لڑکی جو قریب بلوغ ہے اُس کی شادی ہونے والی ہے لڑکی کی سوتیلی ماں جس نے اُس کی پرورش کی ہے شادی کر رہی ہے اُس نے زید کے بھائی سے شادی کے متعلق مدد چاہی اُس نے کہا میں اس شادی میں شریک نہ ہونگا نہ مجھے کوئی واسطہ۔ جہاں چاہیں کریں لڑکی کے دو سوتیلے بھائی جن کی عمر سولہ سال ہے موجود ہیں کیا حکم ہے۔

۷۴ - ماں باپ مرگئے نانی نے پرورش کیا آٹھ نو سال کی عمر میں نانی نے لڑکی کا نکاح نواسے کے ساتھ کر دیا دختر کے حقیقی بھائی موقع پر موجود نہ تھے ہندہ کو جب پہلی بار حیض ہوا وہ مع اپنی نانی کے اپنے محلہ کے ایک گھر میں آئی اور دو مرد تین عورتوں کے سامنے کہا جس کے ساتھ میری نانی نے میری شادی کی تھی میں اُس سے رضامند نہیں ہوں اُس کے ساتھ اپنی عمر بسر نہیں کر سکتی یہ نکاح رہا یا نہیں۔ ہندہ نے دوسرا عقد کر لیا کیا حکم ہے۔

رر - بعد وفات پدر ماں نے نابالغہ کا کہیں ناتا کر دیا لڑکی کو کسی قدر زیور اور کپڑا چڑھایا گیا۔ ناتے والے اپنے زعم میں اُسے نکاح سمجھتے ہیں دو تین سال بعد منگنی والوں نے شادی کا تقاضا کیا ماں نے انکار کر دیا اُنھوں نے ناتا توڑ دیا اور چڑھاوا واپس لے لیا لڑکی کی ماں کے مرنے کے بعد کہتے ہیں ہم نے ناتا نہیں توڑا کیا حکم وللھا الخیار فی غیر الاب والجد لڑکی کو حق فسخ ہے۔

جہاں قاضی نہ ہو گیا وہاں اعلم علمائے اہل بلد سے فسخ کرا لیا جائے۔

۷۵ - لڑکی چودہ سال کی ہے باپ نے اُس کی ماں کو خط لکھا کہ جس طرح چاہو کرو تمھیں اختیار ہے کیا باپ کی عدم موجودگی میں ماں نکاح کر سکتی ہے۔

۷۶ - زید نے اپنی پہلی بی بی کے بچوں کو عاق کر دیا تیسری بی بی سے دختر ہوئی اُس کی بکر سے نسبت کرکے فوت ہوگیا لڑکی دس سال کی تھی ماں نے بولایت خود بکر سے شادی کر دی پہلی بی بی کا عاق لڑکا کہتا ہے میں ولی ہوں۔ دوسری جگہ شادی کرنا چاہتا ہے۔ کیا حکم ہے۔

رر - عاق کرنا شرعاً کوئی چیز نہیں نہ اُس سے ولایت زائل ہو۔

رر - ہندہ نے اپنی بالغہ لڑکی کا خود عقد اپنے بھانجے سے کر دیا۔ لڑکی کا بیان ہے کہ میرے سامنے عقد سے پہلے چند بار میری ہمشیرہ نے عزیز الحسن سے میرے نکاح ہونے کا ذکر کیا۔ میں نے قطعی انکار کیا۔ میرے انکار کی خبر عزیز الحسن اور میری ماں بہنوں وغیرہ سب کو ہوئی اب بوقت نکاح جب مجھ سے اذن لیا گیا میں بوجہ شرم بآواز بلند مجمع میں انکار نہ کر سکی۔ مگر انکاری سر ہلایا اور اوں ہونھ کہا جو انکار تھا میری بہنوں اور ماں اور خالہ نے غل شور مچا دیا کہ ہوگیا ہوگیا میں نے رونا شروع کیا نہ اب ہوں کیا حکم ہے۔

۷۸ - حقیقی چچا نے بولایت خود ہندہ کو نابالغہ جانتے ہوئے بعدم موجودگی ہندہ و مادر ہندہ زید نابالغ سے نکاح کر دیا پانچ سال بعد زید بالغ ہوکر رخصت کرانا چاہتا ہے مادر ہندہ کا دعویٰ ہے کہ وقت نکاح ہندہ بالغہ تھی اس لیے رخصت نہیں کرتی مادر ہندہ کے بیان کی تصدیق کر لی گئی کیا حکم ہے۔

۷۹ - نانا نے اپنی نواسی ہندہ نابالغہ دختر زید کا عقد اپنے خاندانی لڑکے بکر سے بے اطلاع زید کیا جائز ہوا یا نہیں اس عقد کو کون اور کتنے عرصہ تک فسخ کر سکتا ہے۔

(۲) ہندہ اگر بالغہ ہو تو جبکہ وہ اپنے شوہر کے گھر رہی اور اُس کے ہمراہ اپنے والد کے گھر آئی اور بکر چند روز مقیم رہا اس صورت میں یہ عقد درست ہوا یا نہیں (۳) ہندہ درصورتیکہ نابالغہ ہو۔ جبکہ زید کے ملنے والوں نے اُس سے پوچھا کہ تم یہاں رہے اور تمھاری بے اجازت وہاں نکاح ہوگیا یہ کیونکر ہوا تو زید نے کہا کہ ہم اجازت دے آئے تھے کہ آپ عقد کر دیں اور ہمیں صرف اطلاع کر دیں۔ اس صورت میں اجازت صحیح ہوئی یا نہیں (۴) بکر زید کے یہاں تنہا آیا اور قیام کیا۔ زید اُسے اکثر مجالس اور بازار میں ہمراہ لے گیا۔ دریافت پر کہا میرا داماد ہے۔ جب بکر ملازمت پر چلا گیا تو خط کتابت بھی رہی۔ پھر جب وہ مفقود الخبر ہوگیا تو زید نے کہا ہمیں بکر کے ساتھ عقد منظور نہ تھا ہوگیا تھا تو جبراً قہراً منظور کیا۔ ان سب واقعات سے عقد صحیح ہوگیا یا نہیں۔ زید سوال ۲ کے مضمون سے منکر ہوا اور سوال ۴ کا انکار نہ کرتا ہو۔ نمبر ۱ کو تسلیم کرتا ہو پھر بھی چار پانچ سال کے بعد نکاح فسخ کر کے ہندہ کا دوسرا عقد کر دیا۔ کیا حکم ہے۔ زید کے ساتھ ربط ضبط میل جول گناہ ہے یا نہیں اگر ہندہ رخصت ہوکر بکر کے نہ گئی ہو نہ اُس کے ساتھ بکر زید کے یہاں آیا ہو لیکن بکر خود زید کے مکان پر آیا۔ قیام کیا ہو زید نے اپنے ملنے والوں سے کہا ہو کہ یہ داماد ہے سب کو دکھلایا ہو تو کیا حکم ہوگا۔

۸۱ - زید نے نابالغہ کا عقد نابالغ سے کر دیا نابالغ کے باپ نے یہ شرط کر لی تھی کہ اگر ہندہ بالغہ ہے تب میں اپنے لڑکے سے اس کا نکاح کروں گا ورنہ نہیں زید نے اقرار کیا کہ وہ بالغہ ہے۔ نابالغہ اب نوٹس دیتی ہے کہ میں بالغہ ہوگئی والدین کے نکاح کے فسخ کا مجھے حق ہے کیا حکم ہے۔

رر - زید شدت مرض میں تھا اُس کے بھائی نے اُس کی نابالغہ دختر کے عقد کی اپنے لڑکے کے ساتھ اجازت لے لی زید تین دن بعد مرگیا لڑکا کفو نہیں کہ ذلیل عورت سے ہے نکاح ہوا یا نہیں۔

۸۲ - زید متقی صوفی عالم خوش حال متورع عالم کا بیٹا زاہد عزلت گزین درویش کا پوتا بکر زینب دختر زید بہت نیک اور سیدھی اور ممنوعات سے بہت محترز ہے زید نے اُس کی شادی نہ کی کسی عالم متقی کی تلاش میں تھا عمرو جو کسی طرح زید و زینب کا کفو نہیں آیا اور اُس نے اُسے دھوکا دیا کہ میں عالم ہوں اتنا اتنا مالدار ہوں ایسا ہوں ویسا ہوں اور زینب سے نکاح کر لیا بعد علم حقیقت حال زید و زینب اُس سے سخت متنفر ہیں نہ زینب جانا چاہتی ہے نہ زید بھیجنا عمرو مالاً و دیانۃً زینب کا ہرگز کفو نہیں اور درمختار میں ہے یفتی فی غیر الکفو بعدم جوازہ اصلا وھو المختار للفتوی صورت مستفسرہ میں خلوت ہوئی ہو یا نہ ہوئی ہو عبارت مذکورہ کے بموجب بطلان نکاح کا حکم ہو سکتا ہے یا نہیں اگر نہیں تو زینب اور اُس کے اولیا کو حق فسخ حاصل ہے یا نہیں۔

۸۴ - مطلقہ بطور خود بلا رضائے ولی اگر کفو سے بغیر حلالہ نکاح و ہم بستری کرے۔ حلالہ ہوگا کہ یہ نکاح ہوگا ہی نہیں۔

رر - یوہیں اگر ولی نے بھی اجازت دیدی ہو مگر ولی کو پیش از نکاح اُس کا غیر کفو ہونا معلوم نہ ہو۔

رر - غیر کفو کے ساتھ نکاح کی ولی سے اجازت طلب کی وہ ساکت رہا عورت نے کر لیا

نکاح نہ ہوا۔ اگرچہ بعد کو ولی بصراحت اجازت دیدے۔

۸۵ - لڑکے لڑکی کا بحالت نابالغی نکاح ہوا انقلاب لڑکا یا اُس کے وارث لڑکی کی خبر کسی قسم کی نہیں رکھتے۔ لڑکی تین طرح کے علم سے واقف ہے اور لڑکا نرا جاہل لڑکی اب کہتی ہے ہم اول شوہر کو طلاق دیکر نکاح ثانی کرینگے۔ کیا ارشاد ہے۔

" - ہندہ نابالغہ کا باپ زید ہزار میل پر تھا ماں اور چچا بکر نے ہندہ کے باپ کی تحریری اجازت حاصل کرکے مفتی شہر کو بنا کر خود نکاح خالد سے کر دیا۔ جب زید مکان آیا تو خالد نے اُس کی دعوت کی زید نے جلسہ دعوت میں نکاح کی رضامندی ظاہر کی مہینوں رسوم داماد ی وخسری خالد کے ساتھ رکھے اب زید خط سے انکار کرتا ہے کیا حکم ہے۔

۸۶ - زید نے بھتیجی کا نکاح نابالغی میں کر دیا جس وقت وہ بالغ ہوئی اُسی وقت اُس نکاح اور شوہر کے گھر جانے سے انکار کیا۔ نکاح باقی رہا یا نہیں - دوسری جگہ ہو سکتا ہے یا نہیں - مہر لازم ہوا یا نہیں -

۸۷ - بیوہ کے ایک دختر شوہر اول سے تھی شوہر ثانی نے بعد سختی و تشدد و بہزار زجر و توبیخ بیوہ سے اپنے لڑکے کے ساتھ اُس کی اُس چھ سالہ دختر کے عقد کا اذن لیکر جبریہ نکاح کر دیا لڑکی کا چچازاد چچا اور چچازاد بھائی وقت عقد موجود نہ تھے اُنھیں اطلاع نہ ہوئی لڑکی بعد بلوغ جب اظہار ہوا فوراً پکار اُٹھی کہ مجھے اُس شوہر کے یہاں جانا منظور نہیں ہرگز نہ جاؤنگی۔ مدت بھی پورا نہ ہونے دیا کیا حکم ہے۔

" - درمختار میں ہے وللولی الاعتراض فی غیر الکفو ما لم تلد لئلا یضیع الولد طحطاوی۔ ابو المکارم و بنایہ و حاشیہ شلبی و ہندیہ میں بعد ولادت بھی برنباے ظاہر الروایۃ ولی کو اعتراض کا حق بتایا اور امام حسن کی روایت مفتی بہا پر ابتدا ہی سے بطلان نکاح کا حکم ہے اس سے معلوم ہوا کہ ولادت حق اولیا کی مسقط نہیں۔ کیا ثبوت تفریق کا دعوی صحیح ہوگا وان ولدت۔

۸۸ - بعض مولوی کہتے ہیں علویات کا نکاح مع تراضی اولیا یا بے تراضی باطل کہنا شیعہ کا مذہب ہے بنایہ کی اس عبارت سے مستند ہیں وفی البسیط ذھب الشیعۃ الی ان نکاح العلویات ممتنع علی غیرھم مع التراضی قال السروجی وھما قولان باطلان۔ ان قولان باطلان سے کون سے دو قول مراد ہیں۔

۸۸ - مقدمہ ہوتے ہوتے اولاد پیدا ہو گئی اور چند روز میں مرگئی تو اب بھی حق اعتراض ملا و لیا ہے یا نہیں -

۸۹ - ایک شخص فوت ہوا - بی بی اور دو نابالغ لڑکیاں اور ماں باپ کو چھوڑا - دختران کا ولی کون ہوگا -

" - سوتیلی خالہ سے ایک شخص نے نکاح کیا وہ لڑکی دو سال سے اُس کے والدین نے روبرو گواہوں کے دوسرے لڑکے کو دی ہے مگر رخصت کے وقت جو نکاح ثانی ہوتا ہے وہ باقی تھا۔ کیا حکم ہے۔

" - کنواری لڑکی بے رضاے والدین غیر شخص سے نکاح کا ولی بنا سکتی ہے یا نہیں -

" - قاضی جسے علم ہو کہ اس لڑکی کے والدین زندہ ہیں وہ والدین کے بے پوچھے کسی غیر شخص کو ولی مقرر کرکے لڑکی کا نکاح کر سکتا ہے یا نہیں اگر نہیں تو ایسے قاضی کے لیے کیا حکم ہے۔

۹۰ - لڑکی بوجہ شرم و حجاب ساکت رہے عزیز و قریب عورتیں جو اُس کے گرد ہوں وہ کہدیں ہاں لڑکی کو منظور ہے تو نکاح جائز ہوگا یا نہیں - اور اُس کا اقرار سکوتی قائم مقام ایجاب و قبول ہوگا یا نہیں -

" - لڑکی بالغہ یتیم ہے ماں نے اُس کا نکاح کیا چچا نانا اُس کے نکاح میں موجود نہ تھے کیا حکم ہے -

۹۱ - یتیمۃ بلغت من عمرھا خمسۃ عشر سنین زوجتھا امھا برضاھا لکن لم یحضروا المجلس النکاح اولیاؤھا وما استشیروا فی ھذا الباب ھل جاز النکاح -

" - بالغہ کے ماں بھائیوں نے میراثی سے کہا کہ فلاں قبیلہ میں رشتہ کرآؤ - کسی دوسری جگہ نہ کرنا - میراثی رشوت لیکر دوسری جگہ کر آیا معلوم ہونے پر انکار کرا بھیجا اور بھائی خود بھی جاکر منع کر آئے مگر وہ لوگ نہ مانے۔ میراثی نے اپنی طرف سے دن مقرر کرکے برات منگالی - اُس میں رؤسا بھی تھے - لڑکی کی ماں اور بھائی برابر انکار کرتے رہے - رؤسا نے گرد و نواح کے اور رؤسا جمع کرکے زور ڈالا - بھائیوں کو ایک مقدمہ جعلسازی میں پھانس دیا وہ عاجز آکر بولے نکاح ٹھہرا دو جب بالغہ سے اذن لینے گئے اُس نے انکار کر دیا۔ لڑکی کو جبراً خاموش کر دیا اور ڈولی میں بٹھا لے گئے۔ اُس وقت بھی لڑکی نے کہا میرا نکاح ہی نہیں ہے اب تک انکار پر مصر ہے کیا حکم ہے -

۹۲ - بالغہ شیعہ لڑکی نے بے اجازت والدین سُنی سے نکاح کیا۔ اُس کے والدین نکاح فسخ کرنا چاہتے ہیں کہتے ہیں کہ خلوت صحیحہ نہیں ہوئی اس لیے ہمیں اختیار فسخ حاصل ہے - نیز نکاح کفو سے نہیں ہوا اس لیے بھی - وکیل نکاح - نکاح کا تو مقر ہے مگر کہتا ہے کہ لڑکی کے ایجاب و قبول کی آواز نہیں سُنی۔ گواہ آواز سُننا بھی بیان کرتے ہیں لڑکی نے گواہاں کے سامنے نکاح سے پہلے اقرار کیا میں سنت جماعت حنفی مذہب اختیار کر چکی ہوں کیا حکم ہے۔

۹۳ - شیعہ بالغہ لڑکی کا نکاح اُس کا باپ رافضی سے کرنا چاہتا ہے منع کرنے پر کہتا ہے جائز ہے کیا لڑکی اس صورت میں نانا کو ملسکتی ہے کہ وہ کسی سُنی سے نکاح کردے۔

۹۴ - ماں نے حقیقی چچا کی عدم موجودگی میں نابالغہ کا چچیرے چچا کی اجازت سے نکاح کر دیا چچا ناراض ہے صرف عقد ہوا ہے اگر ناجائز ہوا تو دوسرے کے ساتھ ہو سکتا ہے یا نہیں -

" - بالغہ ہندہ بہت رنجیدہ بے اجازت زید کفو سے نکاح کر لیا زید ناخوش ہوا بکر کے مکان سے ہندہ کو حیلہ کرکے لے آیا ایک سال بعد عمرو سے ہندہ کا نکاح کر دیا پس نکاح صحیح ہوا یا نہیں عمرو سے جو اولاد ہو اُس کا کیا حکم ہے - زید کے لیے کیا حکم ہے - زید امام ہو سکتا ہے یا نہیں -

۹۵ - بالغہ ایسے شخص سے جو اُس کی ذات کا خوش حال پڑھا لکھا جوان تھا نکاح پر راضی تھی زید بالغہ کا باپ اُس سے راضی نہ تھا - بالغہ جس سے راضی نہ تھی زبردستی اُس کے ساتھ اُس کا نکاح کرا دیا اور زبردستی چند آدمی پکڑ کر اُس کے یہاں پہنچا آئے یہ نکاح درست ہوا یا نہیں - زید کے پیچھے نماز کا کیا حکم ہے -

۹۶ - بالغہ کا نکاح والدین نے ایک شخص کے ساتھ کیا ماموں اذن لینے گیا لڑکی خاموش رہی دوبارہ اصرار کرنے پر بھی جواب نہ دیا ماموں نے تیا پنچہ مارا لڑکی رونے لگی ماموں نے باہر آکر نکاح پڑھوا دیا - کیا حکم ہے - لڑکی جانے پر رضامند نہیں ہے -

" - بالغہ نے بے اجازت ولی اپنا عقد کفو سے کر لیا جائز ہوا یا نہیں - ولی فسخ کرکے بے طلاق یا خلع کسی مالدار سے جبراً کر دے تو وبال کس پر ہوگا - اور یہ فعل کیسا ہوگا - کیا رواج عرف عام قانون - شرع شریف پر کسی حالت میں مرجح ہو سکتا ہے ولی کا جھوٹا حلف ہندہ کے مقابلہ میں معتبر ہوگا یا ہندہ کا قول -

۹۷ - باپ نے اپنی بارہ برس کی لڑکی کے عقد کا ایک نابالغ سے وعدہ کیا اور برادری کے لوگوں کے سامنے مٹھائی اور کپڑا لڑکی کے واسطے لڑکے سے لے لیا - اور اقرار کیا کہ فلاں تاریخ نکاح کردونگا پھر بیمار ہوکر مکان چلا گیا۔ بیٹی بی بی کو چھوڑ گیا جس کا باپ لڑکا اُٹھا لایا۔ چھ مہینے ہوگئے خط بھیجے جواب نہ آیا جانے زندہ ہے یا مرگیا ماں پہلے راضی نہ تھی مگر جب لڑکے نے کہا کہ تم نکاح نہیں کرتیں تو میں نے جو اتنک صرف کیا وہ دیدو اس پر راضی ہوئی۔ لڑکی اپنا بھلا بُرا جانتی ہے وہ بھی راضی ہو کیا حکم ہے۔

۹۸ - رفیق بیگم کا نکاح بعد موت والد چچا نے اپنے پسر سے کر دیا نابالغہ نے بالغ ہوتے ہی اعلان کر دیا کہ اُس نکاح کو نامنظور کرکے فسخ کر دیا - ذریعہ نوٹس شوہر نابالغ اور اُس کے باپ کو اطلاع کر دی - نوٹس واپس آیا رفیق بیگم نے دیوانی میں نالش دائر کی - ہنوز فیصلہ نہیں ہوا تھا کہ رفیق بیگم فوت ہوگئی ایسی صورت میں وہ نکاح برقرار متصور ہوگا اور شوہر کو ترکہ پہنچیگا یا نہیں -

۹۹ - شخصے بحال حیات پدر خود بلا رضامندی وے نکاح خواہر صغیرہ بجا وضہ باز دیگاے کرد و پدرش بعد خبر یافتن انکار کرد - و بعد چندمدت راضی شد باز دمعاوضہ را در نکاح پسر خود گرفت بازنہ انکار کرد - آیا از انکار اول نکاح باطل شد یا نہ -

۱۰۰ - نابالغہ جس کے باپ دادا کی شاخ میں کوئی نہ تھا صرف اُس کی ایک بُڑھیا ماں ہے برادری والے بلا رضامندی بڑھیا کی لڑکی کی شادی کرنے لگے نکاح کے وقت بُڑھیا دوسری کوٹھری میں روتی رہی - تو کیا یہ نکاح صحیح ہوا -

۱۰۱ - زید کسی وجہ سے اپنا نکاح پڑھانے نہ جائے اپنے پیر بھائی کو اپنا ولی بنائے تو ولی نکاح پڑھا کر لا سکتا ہے یا نہیں -

" - کتنی عمر میں لڑکی کا نکاح جائز اور کتنی عمر میں ناجائز - سن بلوغ بحکم شرع کتنی عمر تک ہوتا ہے کتنی عمر میں نکاح جائز ہوتا ہے جبکہ اُس کا کوئی حقیقی وکیل متعلق نہو -

" - جو اپنی بیوی سے چودہ سال سے جدا ہے عورت تین ماہ کی حاملہ ہو اسی حمل سے لڑکی پیدا ہو لڑکی ۱۴ سال تک ماں کے پاس رہی جو باپ نے کسی قسم کی امداد نہ دی جو لڑکی بالغ ہوگئی جو لڑکی کو اپنی خوشی اور والدہ کی اجازت سے نکاح کر لیا ہو باپ موجود نہو نکاح ہم قوم سے کیا ہو اس نکاح کا کیا حکم ہوگا -

۱۰۲ - ماموں نے نابالغہ کا خود نکاح کر دیا اُس کے علاتی بھائیوں کو جب خبر ہوئی تو

کے قبل اجازت مرجانے پر باطل ہوجاتا ہے۔
۱ ؍ نکاح موقوف قبل اجازت وطی بلکہ نظر بھی حلال نہیں کرتا۔
۱۰۷۔ کافر مرد سے مسلمان عورت کا نکاح نہیں ہوسکتا۔

## کفاءت

۴۳۔ وہ امور جن کا کفو ہونے میں اعتبار ہے۔
؍ ۔ قابل جماع عورت کا وہ کفو نہیں جو مہر معجل و نفقہ سے عاجز ہو۔
۴۸۔ فاسق نہ صالحہ کا کفو ہے نہ فاسقہ بنت صالح کا۔
۱۴۴۔ اعتبار کفاءت وقت عقد ہے بعد عقد اگر زائل ہو کچھ مضر نہیں۔
۲۰۱۔ نابالغ کے والدین غنی ہوں تو وہ بھی غنی مانا جائیگا۔
؍ ۔ شوہر اگر خود محض نادار ہو وہ اپنے ماں باپ کی غنا سے کفو ٹھہریگا جبکہ والدین اس کے مصارف برداشت کرتے ہوں۔
۵۰۔ اعتبار کفاءت وقت عقد ہے وقت نکاح کفو تھا پھر فاسق فاجر ہوگیا تو نکاح فسخ نہیں ہوسکتا۔
۵۵۔ مغل پٹھان کفو ہیں شیخ قریشی و سادات کرام کفو ہیں۔
؍ ۔ اپنا ہم قوم بد مذہب کفو نہیں۔
۴۶۔ بوجہ فسق کفو ہونا دراور وجوہ سے کفو نہ ہونا یکساں ہے۔ فقیر یا ایسے پیشہ والے سے جو عورت کا کفو نہ ہو نکاح صحیح نہیں۔
۴۷۔ فاسق غیر معلن بھی صالحہ بنت صالح کا کفو نہیں۔
؍ ۔ غیر محتاج جو ذی حرفت ہو وہ فقیرہ کا بھی کفو نہیں۔

## مہر

۴۳۔ مہر وطی و خلوت صحیحہ و موت احد ہما سے لازم ہوجاتا ہے۔
؍ ۔ نابالغ کا بالغہ سے نکاح نکاح موقوف ہو اگر نابالغ اس سے بجبر وطی کرے مہر مثل لازم ہوجائیگا اور اگر باجازت عورت کرے تو کچھ نہیں۔

## عنین

۵۰۔ عنین سے تفریق کے لیے عورت بالغہ کا دعوی ضرور ہے۔ قاضی اس کی طلب پر تفریق کریگا اگر صغیرہ ہو تو اس کے بلوغ کا انتظار کیا جائیگا کہ ممکن کہ بعد بلوغ اس عنین یا مجبوب ہی سے راضی ہو۔
۵۱۔ عورت اگر عنین پائے قاضی شوہر کو ایک سال قمری کی مہلت دے۔ رمضان۔ ایام حیض محسوب کیے جائیں گے۔

یا عورت کی غیبت کی مدت۔ یا زن و شوہر کے مرض کی مدت منہا ہوگی اگر سال میں ایک بار وطی کریگا فبہا ورنہ قاضی طلب عورت پر تفریق کردیگا اگر شوہر طلاق سے منکر ہوگا۔ تفریق قاضی سے عورت بائنہ ہوجائے گی۔
عورت سے اگر دلیل اعراض پائی جائے مثلاً بیٹھی تھی کھڑی ہوگئی یا اعوان قاضی نے اُسے کھڑا کر دیا۔ یا قاضی کھڑا ہوگیا قبل اس کے کہ عورت کچھ اختیار کرے تو اُس کا حق باطل ہوجائیگا۔
۱۱۴۔ ایک عورت پر کسی وجہ سے قادر شود و سری پر ہو تو دوسرے کے حق میں عنین نہیں۔
؍ ۔ عورت شوہر کی نامردی کا دعوی کرے تو ایک سال کامل کی مہلت شوہر کو ملیگی عورت اگر کچھ روز شوہر سے جدا رہے گی اُتنے دن مدت میں اضافہ کردیے جائینگے۔

## بیوع

۱۴۔ مردار اور خون اور خمر اموال نہیں انکی بیع و شرا حلال نہیں۔
؍ ۔ عقد باطل سے ملک تصرف حاصل نہیں ہوتی۔

## اقرار

۱۳۱۔ اگر کوئی کہے کہ یہ میری رضیعہ ہے پھر خطا کا اعتراف کرے تو سچا مانا جائیگا اور اُسے اُس سے نکاح جائز ہوگا جبکہ اپنے اقرار پر ثابت نہ رہے۔

## ولا

۱۲۰۔ جو جس کے ہاتھ پر مسلمان ہو اُس کی ولا اُس کے لیے ہے۔
؍ ۔ ولا مثل رشتہ نسب ایک شرعی رشتہ ہے۔

## حجر

۲۲۔ لڑکے کو جب احتلام و انزال ہو بالغ ہے اور لڑکی احتلام و حیض و حمل سے بالغ ہوتی ہے کم سے کم لڑکا بارہ برس کی عمر میں بالغ ہوسکتا ہے اور لڑکی نو برس میں اور زیادہ سے زیادہ دونوں پندرہ برس کامل ہونے پر۔
۵۲۔ پندرہ سال کے اندر دختر و پسر کے دعوے بلوغ کے متعلق تفصیل تام کہ کب مقبول ہوگا اور کب نہیں قبول کے لیے کیا کیا ضرور ہے۔

## سیر

۱۰۵۔ قرآن عظیم میں جو ایک نقطہ یا ایک نقطے کی کمی بیشی کا قائل ہو یقیناً کافر مرتد ہے۔
؍ ۔ غیر نبی کو نبی سے افضل کہنا کفر ہے۔

۱۰۵۔ قطعی کافر کے کفر میں شک کرنے والا بھی کافر ہے اگرچہ مدعی اسلام ہو۔

## اکراہ

۶۱۔ باہمی جھگڑے فتنے حد اکراہ کو نہیں پہنچتے۔

## حظر والاباحہ

۵۹۔ ناحق ایذائے مسلم حرام ہے وہ بحکم حدیث ایذاء الرسول ہے اور ایذاء الرسول ایذاء اللہ جل جلالہ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔

## قضا

۴۲۔ بحالت غیبت زوج قاضی تفریق نہیں کرسکتا۔
؍ ۔ ہائی کورٹ وغیرہ انگریزی کچہریاں شرعی دار القضا نہیں۔ ان حکام کے فسخ کیے نکاح فسخ نہ ہوگا۔
؍ ۔ مسلمان پنچ بمواجہہ شوہر تفریق کرسکتا ہے۔
؍ ۔ حدود و قصاص و دیت علی العاقلہ کے علاوہ تمام معاملات میں پنچ کا فیصلہ مثل فیصلہ قاضی ہے۔
؍ ۔ اسلامی ریاست میں جو مسلمان قاضی ایسا ہو جو خاص اُس شہر کے لیے ہو نہ کسی مذہب خاص پر قضا کے لیے مقید ہو وہ بھی تفریق کرسکتا ہے اگرچہ مدعی و مدعا علیہ اُس شہر کے نہ ہوں۔
۶۶۔ فرقت از جانب عورت فسخ ہے اور مرد کی جانب سے طلاق۔ اور قضا سب کے لیے شرط ہے۔

## حدود

۴۳۔ شبہہ دافع حد ہے۔
؍ صبی پر حد نہیں۔

## دعوی

۴۲۔ رد و اجازت نکاح موقوف میں جب اختلاف زوجین ہو تو اگر شہادت عادلہ کا فیہ سے زوج کا قول ثابت ہو تو وہ ورنہ قسم کے ساتھ عورت کا قول معتبر ہوگا عورت اگر قسم سے انکار کرے گی جب بھی نکاح ثابت ہوجائیگا۔
فضولی اگر کوئی عقد کرے اگر کوئی ایسا ہو جو اُسے جائز کرسکے تو وہ اُس کی اجازت پر موقوف ہوگا ورنہ باطل۔

## شہادت

۱۳۱۔ محل خفا میں تناقض عفو ہے۔

## کلامیہ

۱۰۸۔ بدمذہب فاسق سے بدتر ہے۔
۱۱۷۔ دیندار متدین عالم ہی حقیقت میں عالم ہے گمراہ پڑھا لکھا جاہلوں سے بدتر ہے۔
؍ ۔ بدمذہب اہل جہنم کے کتے ہیں۔
؍ ۔ بدمذہب تمام مخلوق سے بدتر ہیں۔

## فضائل ومناقب

عالم دین عام مومنین سے سات سو درجے بلند ہے ہر دو درجوں کے درمیان پانچسو برس کی راہ ہے

## اصول

۳۸۔ مفاهیم الاوقف معتبرة فی عبارات العلماء بالوفاق۔

## رسم المفتی

۴۸۔ امور نادرہ بنائے احکام فقہیہ نہیں ہوسکتے عادت شائعہ پر حکم واجب ہے۔
؍ من لم یعرف اهل زمانه فهو جاهل۔

## فوائد فقہیہ

الساکت لا ینسب الیه قول۔

## فوائد حدیثیہ

۱۲۲۔ حدیث ولد الزنا شر الثلثة کا مطلب
؍ حدیث فرخ الزنا لا یدخل الجنة کا مطلب۔

---

شکریہ۔ فتاوے رضویہ کی اشاعت میں پہلے سے جن گرامی حضرات نے حصہ لیا ہے ہم ان کے شکرگزار ہیں خداوند عالم انھیں انکی دینی خدمت کا وہ اجر دے جو انکی کوششیں ہیں۔ نیلعاونین میں جناب اسنا مولوی سکندر علی صاحب ساکن پرنیہ کا خاص طور پر شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔ فتاوے رضویہ اور اعلیحضرت قدس سرہ کی دیگر مصنفات کی اشاعت میں انھوں نے جیسی بے بدل سعی فرمائی ہے وہ انھیں جیسے دین کا درد رکھنے والے سُنی عالم کا حصہ ہے۔
آپ سب کا ممنون منت
محمد حسنین رضا خاں

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی
سیرت پر ایمان افروز کتاب

# سیرت مصطفیٰ

صلی اللہ علیہ وسلم

مصنف :-

علامہ عبد المصطفیٰ اعظمی بھارت

قیمت :- روپے

مکتبہ رضویہ
شعبہ نشر و اشاعت دار العلوم امجدیہ کراچی۔

۷۸۶
۹۲

# فتاویٰ امجدیّہ مکمّل

## چار جلدیں

تصنیف :- صدر الشریعہ حضرت علامہ مفتی محمد امجد علی اعظمی قدس سرہ العزیز

تعلیق :- نائب مفتی اعظم ہند حضرت علامہ مفتی محمد شریف الحق امجدی مدظلہ العالے

فقیہ اعظم ہند حضرت صدر الشریعہ مصنف بہار شریعت کی علمی جلالت و فقہی بصیرت محتاج تعارف نہیں موصوف نے فقہ حنفی کی معتبر و مستند انسائیکلو پیڈیا (بہار شریعت) تصنیف فرما کر عالم اسلام پر جو عظیم ترین احسان فرمایا ہے۔ رہتی دنیا تک اُسے فراموش نہیں کیا جا سکتا۔ اسی نابغۂ روزگار شخصیت کی ایک اہم فقہی تصنیف زیور طبع سے آراستہ ہو کر منظر عام پر آچکی ہے جو مسائل و احکام کے اعتبار سے ایک دوسری بہار شریعت اور دلائل و ابحاث کی حیثیت سے فتاویٰ رضویہ کا خلاصہ اور نچوڑ ہے۔ سلیس اور عام فہم زبان میں توضیح و تشریح کے اعتبار سے عوام و خواص اور علماء و فضلا کیلئے بے پناہ افادیت کی حامل ہے علاوہ ازیں اس کتاب پر نائب مفتی اعظم ہند و دیگر اکابر علماء اسلام کی عالمانہ و محققانہ تعلیق و تعارف نے کتاب کی اہمیت و افادیت میں غیر معمولی اضافہ فرمادیا ہے لہٰذا ارباب علم اور دینی ذوق رکھنے والے حضرات سے التماس ہے کہ خود بھی اس گرانقدر کتاب کے مطالعہ سے مستفید ہوں اور اپنے حلقۂ احباب میں بھی اسکے مطالعہ سے استفادہ کا شوق پیدا فرمائیں

